نہ موقع مل جائے گا۔ جلد یا بدیر تم اس پہاڑ کے اس طرف آؤ گی یا میں اُس طرف پہونچ جاؤں گا اور تب میری باری ہو گی۔ اس لئے، میری پیاری، اس وقت تک کے لئے خدا حافظ۔ ہاں۔ ایک خبر سنانا تو میں بھول ہی گیا۔ تمھارا شوہر، وہ انگریز کتا مر چکا ہے۔"

یہ سن کر سوزا نے کراہنے لگی۔

"خاموش رہو ابابیل اور غم نہ کرو" سی ہامبا نے کہا جو اس کے قریب ہی دبکی ہوئی تھی "سوارٹ بیٹ تمھیں پریشان کرنے کے لئے جھوٹ بول رہا ہے۔"

"اول تو اسے گولی لگی اور پھر میں نے اسے سمندر میں پھینک دیا۔ گولی لگنے کے بعد وہ زندہ تھا لیکن سمندر نے رہی سہی کسر پوری کر دی" سوارٹ بیٹ نے کہا "اور تمھارے باپ کے فارم میں پہنچنے کے دوسرے دن وہ مر گیا۔ چنانچہ تمھارا باپ غصے سے ایسا اندھا ہوا کہ وہ مجھے تلاش کرتا ہوا اس جگہ آ گیا جس سے تم واقف ہو لیکن اس کے ملازم اسے اس طرح واپس لے گئے کہ وہ بیہوش اور زخموں سے چور تھا۔ اب یہ میں نہیں جانتا کہ وہ زندہ ہے یا مر گیا لیکن یہ میں نے ضرور سنا ہے کہ تمھاری ماں سخت بیمار ہے کیونکہ جو واقعات ہوئے ہیں وہ اس غریب کے اعصاب کو توڑ دینے کے لئے کافی ہیں۔ میں نے سُنا ہے کہ اپنا غم غلط کرنے کے لئے وہ بے تحاشہ پینے لگی ہے۔ ہا۔ آ۔ بچاری بڑھیا۔"

اب سی ہامبا برداشت نہ کر سکی اور چیخ کر بولی۔

"بُل ہیڈ! دفع ہو جاؤ یہاں سے اور جھوٹ بولنے کا سبق کافر وچ ڈاکرڈل سے حاصل کرو۔ اس فن میں ابھی تم کچے ہو۔ میں نے کسی شخص کو اتنے اناڑی پن سے جھوٹ بولتے نہیں سنا جس طرح کہ تم بول رہے ہو اپنی علالت کے بعد تیسری رات کو ابابیل کا شوہر دوبہ صحت تھا اور باس بوئیمار قطعی زخمی نہیں ہے

رہی وراؤ بوئیمار تو اس نے کافی کے علاوہ کوئی اور نشہ آور چیز کبھی پی ہی نہیں کیونکہ سفید فاموں کا آتشی پانی اس کے لئے زہر ہے۔ جا یہاں سے دوغلے۔ تو سی ہاما کو دھوکا دینا چاہتا ہے؟ کمینے تو تو بس چوریاں اور کمزوروں کا خون کرتا رہ کیونکہ یہی تیرا پیشہ ہے۔ تو کامیاب جھوٹ کبھی نہ بول سکے گا۔ یہ فن تیرے بس کا روگ نہیں ہے۔ جا یہاں سے پہاڑی چوہے۔ مبادا میں چند سپاہی تیرے پیچھے لگا دوں اور یہ یاد رکھ کہ اس دفعہ یہ سپاہی تجھے بھالوں کے دستوں سے نہیں بلکہ ان پھالوں سے ماریں گے۔ آؤ ابابیل۔ اب ہمیں چلنا چاہئیے۔"

چنانچہ وہ دونوں پتھروں کی آڑ لیے کر پڑاؤ کی طرف چلیں جو زیادہ دور نہ تھا۔ اگر سوارٹ بیٹ نے کوئی جواب دیا تو وہ انہیں سنائی نہ دیا۔ پڑاؤ میں پہنچتے ہی سی ہاما نے سگ دے کو بتایا کہ پہاڑ پر کیا ہوا تھا۔ سگ دے نے فوراً ہی چند سپاہیوں کو سوارٹ بیٹ کی تلاش میں دوڑا دیا جنھوں نے ایک ایک پتھر اور ایک ایک جھاڑی چھان ماری لیکن انہیں نہ تو کہیں سوارٹ بیٹ ملا اور نہ ہی اس کا کوئی سراغ چنانچہ سگ دے نے کہا کہ یہ ان دونوں کا وہم تھا اور یہ کہ سوارٹ بیٹ اس طرف آیا ہی نہ تھا۔

لیکن سوزانے اور سی ہاما جانتی تھی کہ وہ ان کا وہم نہ تھا سوارٹ بیٹ کی آواز نے سوزانے کو خوفزدہ کر دیا تھا کیونکہ یہ سیدھی اور آسان سی منطق تھی کہ جہاں سے آواز آئی تھی وہاں یقیناً سوارٹ بیٹ موجود تھا جو اس کا سخت دشمن تھا اور خود اس کی اور ہر اس شخص کی، جسے سوزانے پسند کرتی تھی، نقصان پہنچانے پر تلا ہوا تھا۔ سوارٹ بیٹ نے رالف اور جان بوئیار اور دراؤ بوئیمار کے متعلق جو کچھ کہا تھا وہ، سوزانے جانتی تھی، جھوٹ تھا لیکن یہ سچ تھا کہ سوارٹ بیٹ نے سوزانے کا پیچھا نہ چھوڑا تھا اور وہ ہر اس جگہ پہنچا تھا جہاں سوزانے پہنچی تھی اور

اتنی عیاری سے کہ کسی کو اس کی موجودگی کا شک بھی نہ ہوا تھا اور جو ظلم اور عیاری کے ہتھیاروں سے مسلح تھا۔ اب اگر امپونڈزانڈ دانہ نے اسے پناہ نہ دی تو پھر وہ یقیناً سوارٹ بیٹ کے ہاتھوں میں پڑ جائے گی اور اگر امپونڈزانہ نے اسے پناہ دی تو پھر وہ ان کے کرال سے باہر قدم نہ رکھ سکے گی کیونکہ، اسے یقین تھا' کرال کے عین باہر سوارٹ بیٹ کہیں چھپا ہوا ہوگا اور موقع کا منتظر ہوگا ہمیشہ منتظر ہوگا۔ چنانچہ سوزا نے اگر خوفزدہ تھی تو اس میں کوئی تعجب نہ تھا اس کے باوجود مایوسی اور خوف کے اس گھٹا ٹوپ اندھیرے میں امید کی ایک کرن بھی روشن تھی جو اس کی ڈھارس بندھا رہی تھی اور سب سے زیادہ بھروسہ اسے خدا اور اس کی رحمتوں پر تھا اور اسے یقین تھا کہ ایک نہ ایک دن خدا اسے اپنے شوہر سے ملا دے گا۔ لیکن اس وقت تو صورت حال یہ تھی کہ وہ جس طرف بھی دیکھ رہی تھی اسے مصائب کے کالے بادل ہی نظر آ رہے تھے۔

---

جب سورج نکل آیا اور کہر چھٹ گیا تو سگ ندے اور اس کی فوج نے کوچ کر دیا اور وہ درے میں داخل ہو کر دوسری طرف کے میدان میں نکل آئے اور بڑھے ہاتھ کے پہاڑ کی طرف بڑھے۔ جب وہ قریب پہونچے تو دیکھا کہ اتنی بڑی فوج دیکھ کر امپونڈ دانڈ سے بے حد خوفزدہ ہو گئے تھے اور ان بہت سے کرالوں میں سے، جو پہاڑ کی ڈھلان پر تھے، لوگ نکل نکل کر انتہائی بدحواسی کے عالم میں مرکزی کرال یا قلعہ کی طرف اس طرح بھاگ رہے تھے کہ ان میں سے کسی کے شانوں پر سامان تھا اور کوئی اپنے بچوں کو اپنے شانوں پر اٹھائے ہوئے تھا۔ بچے رو رہے تھے اور عورتیں چیخ رہی تھیں اور بہت سے مرد اپنے آگے مویشی ہنکا رہے تھے۔

سگ دے نے یہ دیکھا تو اس نے اپنی فوج کو آگے بڑھنے سے روک دیا اور امپونڈ دانہ کی طرف اپنے سفیر بھیجے کہ وہ جنگ کرنے نہ آیا تھا اور یہ کہ وہ ان کے سردار سے گفتگو کرنا چاہتا ہے۔ دو گھنٹوں بعد یہ سفیر واپس آئے تو ان کے ساتھ امپونڈ دانہ کے چند بزرگ تھے جو خوفزدہ نظروں سے چاروں طرف دیکھ رہے تھے کیونکہ انھوں نے کبھی یہ بات نہ دیکھی تھی کہ کوئی سردار ایسی زبردست فوج کے ساتھ محض دوستی کا ہاتھ بڑھانے آیا ہو۔ جب "انڈابا" (مجلس مشاورت) بیٹھی تو سگ دے نے ان لوگوں کو اپنا اور اپنے قبیلے کا نام بتایا۔ اور اس کا اور اس کے قبیلے کا نام یہ لوگ پہلے ہی سن چکے تھے۔ اور پھر معاملہ آگے بڑھانے سے پہلے اس نے پوچھا کہ ان کا سردار کون تھا۔

"اے سردار" ایک بوڑھے نے کہا "افسوس ہے کہ اس سلسلے میں ہم عجیب بدقسمت واقع ہوئے ہیں اور گویا اندھیرے میں بھٹک رہے ہیں۔ ہمارا سردار کورانو دو دن پہلے چیچک میں مبتلا ہو کر مر گیا کیونکہ چیچک کی وبا پچھلے کئی مہینوں سے ہمارے یہاں پھیلی ہوئی ہے۔ وہ اپنے پیچھے اپنا کوئی وارث بھی نہیں چھوڑ گیا کیونکہ اس کی اولاد بھی اسی منحوس وبا کا شکار ہو گئی۔ اس کے علاوہ اب ہم خشک سالی کے شکار رہیں۔ تم دیکھ ہی رہے ہو کہ میدانوں کی گھاس زرد پڑ گئی ہے اور کھیتوں میں بھی کہیں سبزہ نظر نہیں آتا اور اگر بارش جلد نہ آئی تو پھر چیچک کی وبا کے بعد قحط حملہ آور ہوگا اور اگر قحط کے بعد زولو آگئے تو ہمارا نام و نشان تک مٹ جائے گا۔ سردار! ہم بڑی مصیبت میں پھنسے ہوئے ہیں۔"

"معلوم ایسا ہوتا ہے کہ تمھارے قبیلے نے کوئی سخت گناہ کیا ہے اور اسی لیے تمھارے اجداد کی روحوں کا قہر تم پر وبا اور خشک سالی کی صورت میں نازل ہوا ہے۔" سگ دے نے کہا "خیر یہ بتاؤ کہ اب تمھارا جائز اور حقیقی سردار

کون ہے ؟"

"یہ ہم نہیں جانتے سردار" ان لوگوں نے جواب دیا "بلکہ یوں کہنا مناسب ہوگا کہ یہ نہیں جانتے کہ ہماری سردارن زندہ ہے یا مرگئی اور اگر مرگئی ہے تو شاہی گھرانے کا کوئی فرد باقی نہیں رہ گیا ہے"

"کون ہے وہ ؟"

"چھوٹے قد کی ایک عورت ہے لیکن بہت حسین ہے اور اس میں ہوشیاری اور عقل اس طرح بھری ہوئی ہے جس طرح کہ مکئی بھٹے میں دانے بھرے ہوئے ہوتے ہیں کیونکہ اس پورے علاقے میں اس کے پائے کی کوئی اور کاہنہ اور وِچ ڈاکٹریس نہیں ہے۔ اس کا نام ہے سی ہامبا نگ یا نگا ــ چاندنی راتوں میں بھٹکنے والی ــ یہ نام اسے اس وقت دیا گیا تھا جب وہ بچی تھی کیونکہ وہ رات کے وقت بھٹکنے کی عادی تھی اور وہ ہمارے مرحوم سردار کی انکوسی کا سی کی اکلوتی بیٹی ہے اور سوازیوں کی شہزادی ہے اور ہمارے سردار رانو کی بہن ہے جو مرچکا ہے۔ جب ہمارا بوڑھا سردار یعنی سی ہامبا کا باپ مرچکا تو ہمارے انڈوانہ اور سی ہامبا کے درمیان ایک جھگڑا شروع ہوگیا کیونکہ وہ بڑی ضدی عورت تھی۔

"ہم ــ یعنی قبیلے کے سردار کے انڈوانہ (مشیر) چاہتے تھے کہ سی ہامبا شادی کرلے لیکن چند در چند وجوہات کی بناپر، جن سے وہ خود واقف تھی، وہ شادی کرنے کے لئے تیار نہ تھی۔ اس کے علاوہ ہم یہ بھی چاہتے تھے کہ وہ شاہ زولوشاکا سے صلح کا معاہدہ کرلے لیکن اس نے کہا کہ یہ تو ایسا ہی ہے جیسے بکری کا بچہ بھیڑیے سے صلح کرکے مطمئن ہوجائے اس بحث اور جھگڑے کا نتیجہ یہ ہوا کہ سی ہامبا نے پانی سے بھرا ہوا پیالہ اٹھایا اور ہم سب کے سامنے اپنی سرداری اور خود ہم سے ہاتھ دھولئے اور اسی رات وہ غائب ہوگئی ہم نہیں جانتے کہ وہ کہاں گئی لیکن افواہیں سنی تھیں کہ وہ جنوب کی طرف گئی ہے لیکن

اس کے چلے جانے کے بعد بدقسمتی نے ہمارا گھر دیکھ لیا ہے۔ زولوؤں سے ہم نے صلح کر لی تھی لیکن اس کے باوجود وہ ہمیں برابر ڈرا دھمکا رہے ہیں۔ سی ہامبا کا سوتیلا بھائی، جو ایک لونڈی کے بطن سے تھا، اچھا سردار ثابت نہ ہوا اور اب وہ بھی اپنی قبر میں جا سویا۔ چنانچہ اب ہمارے دل بوجھل ہو گئے ہیں اور ہمارے سروں میں دھول پڑ گئی ہے چنانچہ جب ہم نے تمہاری فوج دیکھی تو سمجھا کہ ڈنگان، جو اب زولوؤں کا بادشاہ ہے، نے ہمیں کھا لینے کے لئے اپنی فوج بھیج دی ہے۔

لیکن تم کہہ رہے ہو کہ تم جنگ کرنے نہیں آئے ہو چنانچہ بتاؤ اے سردار کہ تم کیا چاہتے ہو۔ اُمید ہے کہ تم کچھ زیادہ طلب نہ کرو گے کیونکہ ہمارے پاس دینے کو کچھ زیادہ نہیں ہے البتہ" بوڑھے نے معنی خیز نظروں سے سگ وے کی طرف دیکھا" اگر تم چیچک لے جانا چاہتے ہو اپنے ساتھ تو بات دوسری ہے۔ اور سردار! اگر تم جنگ کرو گے تو ہم اپنی آزادی اور عزت اور جتنے کچھ مویشی باقی رہ گئے ہیں ان کی خاطر تم سے جنگ کر لیں گے اور یہ سن لو کہ ہم پر فتح پانا آسان نہیں کیونکہ ہم جس قدرتی قلعہ میں رہتے ہیں اس کا صرف ایک ہی دروازہ ہے۔ اور تم اگر اس سے دگنی فوج لے کر آتے تب بھی اسے آسانی سے تسخیر نہ کر سکتے"

جب وہ بوڑھا خاموش ہوا تو سگ وے نے بلند آواز میں کہا۔

"سی ہامبا! سامنے آؤ اور اپنے ساتھ اپنی ساتھی سفید ابابیل کو بھی لاؤ"

سی ہامبا نے پہلے ہی سے اس موقع کے لئے تیاری کر رکھی تھی۔ اس نے اپنے بال دھو کر ان میں نیلے رنگ کی ابرق کا سفوف لگایا تھا، شانوں پر نرم بالوں کا چغہ ڈال لیا تھا اور گلے میں نیلے اور بڑے دانوں کی مالا پہن لی۔ چنانچہ جب سگ وے نے آواز دی تو وہ ان جھاڑیوں کے پیچھے سے نکل آئی جہاں وہ چھپی ہوئی تھی۔ اس کے ساتھ سوزانے بھی جس نے سی ہامبا کا ہاتھ پکڑ رکھا تھا جس کے جھیر جھیر لباس کو چیتے

کی کھال کے شاندار چغے نے ڈھک رکھا تھا۔ یہ چغہ اسے سگ وے نے دیا تھا اور اس کے بال کھلے تھے جو تقریباً اس کے گھٹنوں تک آرہے تھے۔ اور عجیب جوڑی تھی ان دونوں کی۔ سفید فام، بلند قامت اور حسین سوزانے اور پست قامت، تیز نظر اور قبول صورت کافر عورت سی ہا مبا۔

"کون ہیں یہ؟" سگ وے نے امپونڈوانہ کے بزرگوں سے پوچھا۔

بوڑھے نے، جس سے اب تک سگ وے سے گفتگو کی تھی، ان دونوں کی طرف دیکھا اور جواب دیا:۔

"سفید فام عورت کے متعلق تو ہم کچھ نہیں کہہ سکتے سوائے اس کے کہ وہ بے حد خوبصورت ہے لیکن یہ دوسری عورت جو ہم میں سے ہی معلوم ہوتی ہے سی ہا مبا نگ یانگا ہے جو ہماری سردارن ہے اور جو ہم سے خفا ہو کر اور ہمیں چھوڑ کر چلی گئی تھی۔ ہاں اگر ہماری آنکھیں ہمیں دھوکا نہیں دے رہیں تو یہ وہی ہے"

"بے شک یہ کوئی اور نہیں بلکہ سی ہا مبا ہی ہے" سگ وے نے کہا۔ "چونکہ اب تمہارا کوئی سردار نہیں ہے اس لئے یہ تم پر حکومت کرنے آئی ہے اور بڑی شان سے آئی ہے اور اب یہ خود اپنی زبانی تمہیں اپنی اور اسی سفید ابابیل کی کہانی سنائے گی جس نے تمہاری سردارن کا ہاتھ پکڑ رکھا ہے"

چنانچہ سی ہا مبا نے اپنی سرگزشت بیان کرنی شروع کی اور پورے ایک گھنٹے تک بغیر رُکے بولتی رہی۔ سی ہا مبا ایک اچھی مقررہ بھی تھی۔ اس نے اپنے متعلق ساری تفصیلات بیان کر دیں اور اس نے ابابیل کی کہانی بیان کر دی اور بتایا کہ وہ کس طرح سگ وے اور اس کی فوج کے لئے خوش بختی لائی اور یہ کہ وہ ہر اس قبیلے کے لئے خوش بختی لائے گی جس میں وہ قیام کرے گی۔ آخر میں اس نے کہا:۔

"اے میرے لوگو! حالانکہ میں یہاں سے چلی گئی تھی، حالانکہ میں تم سے بہت

دور تھی لیکن میں تمھاری پریشانی سے واقف تھی کیونکہ میری نظر، جیسا کہ تم جانتے ہو، بہت دور تک دیکھ سکتی ہے۔ ہاں ۔ اس کے سامنے فاصلے سمٹ جاتے ہیں اور دیکھو تمھیں ایک سردار کی ضرورت تھی تو میں آگئی اور اپنے ساتھ سفید ابابیل کو بھی لائی تاکہ وہ بھی چند دنوں کے لئے تمھارے ساتھ رہے۔ اب اگر چاہو تو ہمیں قبول کر لو اور پھلو پھولو یا چاہو تو ہمیں ٹھکرا دو اور برباد ہو جاؤ۔ ہمارے لئے اس سے کوئی فرق نہ پڑ جائے گا۔ اور دیکھو۔ اگر ہم تمھارے ساتھ رہیں تو خیال رہے خادماؤں کی طرح نہ رہیں گی بلکہ شہزادیاں بن کر رہیں گی کیونکہ ہم لونڈیاں نہیں شہزادیاں ہی ہیں اور اگر تم نے ہمارا استقبال کیا اور ہمیں قبول کر لیا لیکن بعد میں ہمارے ساتھ تمھارا سلوک برا رہا تو افسوس ہے تم پر اے میرے لوگو۔ ہم سے نہیں سردار سگ وے سے پوچھو کہ ابابیل کی پرواز اس کیلئے نیک شگون ثابت ہوئی ہے کہ نہیں۔ پوچھو اس سے کہ سی ہاہما کے مشوروں میں عقلمندی تھی یا نہیں"

چنانچہ سگ وے نے امپونڈوانہ کے بزرگوں کو بتایا کہ ابابیل کی موجودگی کی وجہ سے اسے کیسی فتح حاصل ہوئی اور یہ کہ سی ہاہما کے مشورے اس کے لئے کس قدر سودمند ثابت ہوئے۔ اور پھر اس نے کہا کہ اگر امپونڈوانہ نے ان دونوں میں سے یعنی سوزانے اور سی ہاہما میں سے کسی ایک سے بھی برا سلوک کیا تو خود سگ وے اپنے علاقے سے ایک زبردست فوج لے کر آئے گا اور امپونڈوانہ کا نام و نشان تک مٹا دے گا۔

---

چنانچہ یوں ہوا کہ امپونڈوانہ کے بزرگوں نے سی ہاہما کو ایک بار پھر اپنی سرداری تسلیم کر لیا اور اسے کل اختیارات دے دئے اور اس کے ساتھ سوزانے کو بھی قبول کر لیا جو سی ہاہما کی حکومت میں برابر کی شریک تھی۔

اسی شام سوزانے شامیل پر سوار ہوئی اور سُرخ کافروں کی صفوں کے درمیان سے گزری اور انھوں نے اسے الوداعی سلام کیا اور نعروں کے ساتھ رخصت کیا۔ پھر وہ سگ دے سے رخصت ہوئی تو وہ عظیم سردار رو پڑا۔

اور تب وہ سی ہامبا، زنشی اور اپنے حصے کے مویشی لے کر، جو سگ دے نے اسے دیئے تھے، کوہ امپونڈوانہ کی طرف چلی اور وہاں پورا قبیلہ اس کے اور سی ہامبا کے استقبال کو اُمنڈ آیا تھا۔ یہ تینوں پہاڑ کے پہلو میں پہونچ کر اس تنگ درے میں داخل ہو گئے جو پہاڑ کی چپٹی چوٹی تک چلا گیا تھا اور اس چوٹی پر سرداروں کی جھونپڑیاں اور مویشیوں کے کرال تھے اور اسی جگہ قبیلے کے سارے لوگ جمع تھے۔

"دعا دو ہمیں" یہ لوگ چلائے "رحم کرو ہم پر کہ بارشیں ہوں"

سی ہامبا چند ثانیوں تک سوزانے سے سرگوشی کرتی رہی اور پھر کہا:۔

"اے میرے لوگو۔ میں نے تمھاری طرف سے سفید ابابیل سے درخواست کی ہے اور تمھاری خاطر وہ ایسی دعا کرے گی کہ بہت جلد بارشیں ہونے لگیں گی۔"

یہاں میں یہ بتا دوں کہ یہ لیست تاست سی ہامبا عجیب عورت تھی اور بڑی خصوصیات تھیں اس کی چنانچہ وہ موسم کی تبدیلی بھی معلوم کر لیتی تھی اور اسی مناسبت سے موسم کے متعلق پیشگوئی کیا کرتی تھی۔ چنانچہ اس دفعہ بھی ایسا ہی ہوا۔ اسی رات بادل گھر کر آئے اور موسلا دھار بارش ہونے لگی اور تین دنوں تک ہوتی رہی نتیجہ یہ ہوا کہ بارش چیچک کی وبا اپنے ساتھ بہا لے گئی چنانچہ یوں ہوا کہ امپونڈوانہ نے سی ہامبا اور سوزانے کے سامنے سر جھکا دیئے اور انھیں یقین ہو گیا کہ ان دونوں کے ساتھ قبیلے کی خوش نصیبی اور اچھے دن لوٹ آئے ہیں۔ چنانچہ سوزانے اور سی ہامبا قبیلۂ امپونڈوانہ پر اس شان سے حکومت کرتی رہیں کہ

لوگوں کی زندگی اور موت کا انحصار ان کے ایک اشارے پر تھا۔

اور یہاں، اس ناقابل تسخیر قدرتی قلعہ میں اور ان دختیوں میں سوزانے مرزا ارن جی کر مقیم ہو گئی اور یہاں پورے دو برس تک قیام کرنا اس کے لئے مقدر ہو چکا تھا۔

---

## چوبیسواں باب

# رالف کی دیوانگی

اب میں اپنی بیٹی سوزانے کو امبوٹنڈوانہ میں چھوڑ کر واپس اپنے فارم میں آتی ہوں اور اس رات کا ذکر کرتی ہوں جب ملازموں کی چیخ و پکار سے میری اور میرے شوہر جان بوتھمار کی آنکھ کھل گئی تھی اور ہم خوابگاہ سے باہر آئے تھے تو معلوم ہوا کہ سوزانے کو بدمعاش سوارٹ ہیٹ اٹھا لے گیا تھا اور یہ کہ رالف جھگڑے میں زخمی پڑا ہوا تھا۔

ہم رالف کو گھر میں لے آئے اور فوراً ہی اپنے ملازموں کو ان کافروں کو بیدار کرنے اور فارم پر بلالانے کے لئے بھیج دیا جو آس پاس بسے ہوئے تھے اور جن پر اعتماد کیا جا سکتا تھا۔ اتفاقاً چھ بوئر بھی ہمارے فارم سے چند گز دور پڑاؤ ڈالے ہوئے تھے۔ یہ بوئر اس طرف سے شکار کرنے آئے تھے۔ ہم نے انھیں بھی بلا بھیجا ایک کافر کو قریبی بستی کی طرف ڈاکٹر کو بلانے کے لئے دوڑا دیا اور کہا کہ ڈاکٹر جس حال میں ہو اسی حال میں اٹھ کر فوراً چلا آئے اور یہ ڈاکٹر صبح ساڑھے آٹھ بجے ہمارے گھر میں تھا۔

پیغامبروں کی روانگی کے ایک گھنٹے بعد وہ چھے بوئر اپنے گھوڑوں پر سوار ہو کر ہمارے گھر کے سامنے پہونچ چکے تھے اور وہ کافر بھی آ گئے جنھیں ہم نے بلا بھیجا تھا۔ اور ان لوگوں کے سامنے ان ملازموں نے، جو رالف اور سوزانے کے ساتھ گئے تھے بتایا کہ سوزانے اور رالف کے ساتھ کیا واقعہ ہوا تھا۔ اس کے بعد انھوں نے سوارٹ ہیٹ کے خفیہ کرال کے راستے کی تفصیلات بیان کیں جو انھوں نے زنٹی سے سنی تھیں کیوں کہ

سب کا خیال تھا کہ سوارٹ بیٹ سوزانے کو نہیں لے جائے گا۔

جب یہ لوگ خاموش ہوئے تو جان نے وہاں موجود بوئیروں اور کافروں سے کہا کہ وہ سوارٹ بیٹ کے خفیہ کرال میں سوزانے کو بچانے جا رہا ہے اس نے پوچھا کہ کیا وہ لوگ اس کام میں اس کی مدد کریں گے اور اس کا ساتھ دیں گے۔ اس پر ان سب نے جواب دیا کہ ہاں۔ چنانچہ صبح سات بجے اکیس آدمی، جن میں سے آٹھ سفید فام اور تیرہ کافر تھے اور سب کے سب بندوقوں سے مسلح تھے، ہمارے فارم سے نکل کر سوارٹ بیٹ کے خفیہ کرال کی طرف روانہ ہوئے۔

"افسوس جان" جب وہ مجھ سے رخصت ہو رہا تھا تو میں نے کہا کہ جب تم وہاں پہونچو گے تو بہت دیر ہو چکی ہو گی۔"

"خدا پر بھروسہ رکھو بیوی" اس نے کہا۔

"بے شک اب خدا ہی پر بھروسہ ہے لیکن جان۔ میں سمجھتی ہوں کہ خدا ہمارا ساتھ نہیں دے رہا بلکہ ہمیں اس جھوٹ کی سزا دے رہا ہے جو ہم نے ان انگریزوں کے سامنے بولا تھا جو رالف کو لینے آئے تھے"

"اگر ایسا ہی ہے تو اس کی سزا ہمیں ملنی چاہیئے نہ کہ دو معصوموں کو۔ سوزانے اور رالف تو بے گناہ تھے۔ گناہ ہم نے کیا ہے۔ بہر حال میں پھر بھی یہی کہوں گا کہ خدا پر بھروسہ رکھو۔ خدا پر اور پھوسی ماما پر کیونکہ یہ عورت بہادر اور ہوشیار ہے اور وہ راستہ دیکھ لیتی ہے جو دوسروں کو نظر نہیں آتا"

اور وہ لوگ روانہ ہو گئے اور چھے دنوں سے پہلے واپس نہ آئے۔ وہ لوگ منگل کے دن صبح روانہ ہوئے تھے اور جمعرات کی صبح ایک کافر کی مدد سے، جسے ان لوگوں نے گرفتار کر لیا تھا، سوارٹ بیٹ کے کرال میں پہنچ گئے لیکن سوارٹ بیٹ یہ کرال خالی کر گیا تھا چنانچہ یہاں کوئی نہ تھا اور نہ ہی کوئی انہیں بتا سکا کہ خفیہ کرال

کہاں تھا۔ چنانچہ ان لوگوں نے ہر اس کافر کو پکڑ لیا جو اس کرال میں نظر آیا اور ان سب کو درختوں سے باندھ دیا اور ان کی طرف بندوقیں تان کر کہا کہ اگر انھوں نے خفیہ کرال کا راستہ نہ بتایا تو ان سب کو گولی سے اڑا دیا جائے گا۔ اس پر ایک عورت نے انھیں خفیہ کرال تک پہونچا دینے کا وعدہ کیا اور انھیں شگاف تک پہونچا دیا جو جھاڑیوں سے ڈھکا ہوا تھا اور خفیہ کرال میں جانے کا یہی ایک راستہ تھا۔

وہ لوگ خفیہ کرال میں پہونچے اور وہاں انھیں بڑی اور نئی جھونپڑی نظر آئی جو سوزانے کے لئے بنائی گئی تھی اور اس جھونپڑی میں انھیں اس کافر کی لاش پڑی مل گئی جسے سی ہامبا نے بھالے سے مارا تھا۔ اور وہیں سوزانے کا وہ چاقو بھی پڑا مل گیا جس سے سوزانے خودکشی کرنا چاہتی تھی — جان نے یہ چاقو پہچان لیا۔

یہ لوگ پریشان تھے کہ کیا کریں اور ان کی سمجھ میں نہ آرہا تھا کہ سوزانے کیا ہوئی کہ اسی عورت نے، جو انھیں خفیہ کرال میں لائی تھی، انھیں وہ شخص دکھا دیا جو خفیہ دروازے پر اس رات پہرہ دے رہا تھا اور جس پر زنٹی نے گولی چلائی تھی۔ ان لوگوں نے اس کافر کو پکڑ لیا اور جب اسے مار ڈالنے کی دھمکی دی تو اسے جو کچھ معلوم تھا بتا دیا اور کہا کہ سوزانے، سی ہامبا اور زنٹی گھوڑوں پر سوار ہو کر جنوب کی طرف گئے ہیں اور یہ کہ سوارٹ پیٹ بھی اپنے گروہ کے ساتھ ان کے تعاقب میں گیا ہے۔

چنانچہ وہ لوگ اسی وقت جنوب کی طرف روانہ ہو گئے لیکن انھیں سوزانے اور سوارٹ کا کہیں کوئی سراغ نہ ملا کیونکہ بارش ہو گئی تھی اور اس نے ان لوگوں کے گھوڑوں کے کھروں کے نشانات مٹا دیئے تھے اور پھر اس جنگل میں یہ لوگ راستہ بھول کر بھٹک گئے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ وہ لوگ نہایت تھکے ہوئے فارم کی طرف لوٹے اور اس اُمید کے ساتھ کہ شاید سی ہامبا اور سوزانے اب تک گھر پہونچ گئے ہوں گے لیکن

ان کی یہ اُمید امید موہوم ثابت ہوئی۔

اس کے بعد کئی دنوں تک یہ لوگ سوزانے اور سی ہاماہا کو تلاش کرتے رہے لیکن ان کی ساری بھاگ دوڑ محض بیکار ہی ثابت ہوئی اور پھر یوں ہوا کہ وہ کافر جو ہمارے اور سگ ورے کے علاقے کے درمیان آباد تھے بوئروں کے خلاف اٹھ کھڑے ہوئے اور ہمارے فارموں پر چھاپے مارنے لگے۔ وہ دوسرے بوئروں کے اور خود ہمارے بھی چند مویشی چرا لے گئے چنانچہ اب علاقے میں سفر کرنا ناممکن ہوگیا نتیجہ اس کا یہ ہوا کہ تحقیقات کرنے کے لئے کوئی بھی سگ ورے کے کرال تک نہ پہنچ سکا۔

چنانچہ آخرکار اپنی مسلسل بے نتیجہ تلاش سے تھک کر اور مایوس ہو کر جان گھر میں بیٹھ رہا اور اس نے ساری اُمید چھوڑ دی۔ ادھر رالف کی درخواستیں اور اصرار جاری رہا لیکن اس کے باوجود جان اس بے نتیجہ تلاش پر پھر روانہ نہ ہوا۔ رالف اب تک گھوڑے پر سواری کرنے کے قابل نہ ہوا تھا ورنہ وہ ضرور سوزانے کی تلاش میں روانہ ہو جاتا۔

"بیٹے" رالف کا اصرار بڑھتا تو جان کہتا "سوزانے یا تو مر چکی ہے یا کہیں دور پہنچ گئی ہے اور اس دور افتادہ علاقے میں محفوظ ہے اور ان دونوں صورتوں میں اسے تلاش کرنا محض بیکار ہے کیونکہ سوارٹ ہیٹ کے کرال پر نظر رکھی جا رہی ہے اور ہم جانتے ہیں کہ سوزانے اس کرال میں نہیں ہے۔"

اس کا جواب رالف یوں دیتا:۔

"سوزانے مری نہیں ہے۔ میں جانتا ہوں کہ وہ مری نہیں ہے"

اور ہم سمجھ جاتے کہ رالف یہ بات اپنے اس خواب کی بنا پر کہہ رہا ہے جو اس نے دیکھا تھا اور اس خواب کا ذکر میں نے جان سے کر دیا تھا۔ لیکن جان کو رالف

کے اس خواب پر یقین نہ تھا اس کے برخلاف اسے یہ یقین تھا کہ ہماری پیاری بیٹی کئی دنوں پہلے مر چکی کیونکہ وہ جانتا تھا کہ سوزانے اپنی جان لے لی گی لیکن دوبارہ سوارٹ ہیٹ کے ہاتھوں میں نہ پڑے گی اور میرا بھی یہی خیال تھا۔

البتہ ہم رالف کو تسلی دے رہے تھے کہ سوزانے زندہ ہے اور کسی دور افتادہ علاقے اور کافروں کے کسی کرال میں پناہ گزیں اور محفوظ ہے اور چند در چند وجوہات کی وجہ سے ہمیں اپنی خبر نہیں بھجوا سکتی۔ اور حقیقت بھی یہی تھی جیسا کہ قارئین جانتے ہیں میں بیان نہیں کرسکتی کہ ہمارے یہ مہینے کس قدر غمناک اور آزمائشی گزرے ادھر رالف کے زخم مندمل ہو گئے اور اسکی قوت ذرا عود کر آئی تو اس پر ہلکی سی دیوانگی چھا گئی اور اس کی اس حالت نے ہمارے غم میں اور اضافہ کر دیا۔ وہ کئی گھنٹوں تک اور بعض دفعہ مسلسل کئی دنوں تک سر جھکائے خاموش بیٹھا رہتا ہم لاکھ کوشش کرتے لیکن وہ نہ کچھ کھاتا اور نہ کچھ بولتا۔ اکثر دفعہ وہ گھوڑے پر سوار ہو کر کسی طرف چلا جاتا۔ کوئی نہ جانتا کہ وہ کہاں اور کس طرف گیا ہے۔ کبھی وہ تمام دن ڈھلے واپس آجاتا اور کبھی وہ ایک رات اور کبھی کئی کئی دنوں اور راتوں تک غائب رہتا اور ہم اس خیال سے پریشان ہو جاتے کہ اب وہ کبھی واپس نہ آئے گا۔ رالف کی ان حرکتوں پر غصہ کرنا اور اسے ڈانٹنا فضول تھا کیونکہ وہ صرف ایک جواب دیتا تھا "آپ لوگ بھول رہے ہیں۔ میں اپنی بیوی کو تلاش کر رہا ہوں جو عظیم ہاتھ کے پہاڑ پر میرا انتظار کر رہی ہے"

اور پھر ہمیں پتہ چلا کہ وہ ایک بہت دور کی پہاڑی تک گیا اور اسے ادھر ادھر غور سے دیکھا کہ کہیں یہی تو اس کے خواب کا پہاڑ نہیں۔ اس کے بعد رالف کا یہ معمول ہو گیا کہ گھوڑے پر سوار ہو کر دور دور تک جاتا اور ہر شخص سے۔ بوئیرز اور کافروں سے پوچھتا کہ وہ کسی ایسے پہاڑ سے تو واقف نہیں جس کے ایک پہلو پر

ایسے گہرے نالے ہیں جو انسانی ہاتھ کی انگلیوں اور انگوٹھے کی طرح ہیں۔ چونکہ رالف اس پہاڑ کے علاوہ کسی سے اور کچھ پوچھتا ہی نہ تھا اس لیئے وہ کافروں اور بوئیروں میں بھی "مردِ کہسار" کے نام سے مشہور ہو گیا۔

رالف کی ان آوارہ گردیوں کا سلسلہ جاری تھا کہ کافر بوئروں کے خلاف اٹھ کھڑے ہوئے اور ان کی اس بغاوت نے — حیران ہوں کہ اسے بغاوت کے علاوہ اور کیا کہوں —— خطرناک اور خوفناک صورت اختیار کرلی۔ میں سمجھتی ہوں کہ ان کافروں کو، جو ہمارے فارم کے قرب و جوار میں آباد تھے، سوارٹ پیٹ نے ہمارے خلاف اکسایا تھا۔ بے شک خود سوارٹ پیٹ کا کہیں پتہ نہ تھا اور کوئی نہ جانتا تھا کہ وہ کہاں گیا تھا لیکن اس کے کارندے اور ایجنٹ کافروں میں موجود تھے اور ان کافروں کو اکسانے کا کام وہی کر رہے تھے۔ بہرحال کافروں نے بوئروں پر حملے شروع کردیئے اور مویشی یا جو کچھ بھی ہاتھ لگتا لے بھاگتے وہ گروہ در گروہ چیختے اور نعرے لگاتے ہوئے آتے اور کبھی رات کے اندھیرے میں اور کبھی دن دھاڑے فارم پر حملہ کردیتے اور اس سے پہلے کہ فارم کا مالک سنبھل سکتا وہ جا چکے ہوتے۔

خوش قسمتی سے ہمیں ایک طرف سے پتہ چل گیا تھا کہ کافر فارم پر چھاپہ مارنے والے ہیں۔ چنانچہ جب ہمارے فارم پر حملہ ہوا تو ہم پہلے ہی سے تیار تھے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ جب یہ حملہ آور کافر دوسرے دن پسپا ہوئے تو اداس اور دل شکستہ تھے کیونکہ اول تو وہ خالی ہاتھ لوٹ رہے تھے اور دوم یہ کہ وہ اپنے چالیس ساتھیوں کی لاشیں چھوڑے جا رہے تھے۔

ان کافروں نے رات کے اندھیرے میں حملہ کیا تھا اور صبح سے کچھ پہلے تک یہ لوگ ہمارے فارم کا محاصرہ کیئے رہے اور خوب چیختے اور بندوقیں چلاتے رہے اور جلتے ہوئے بھالے پھینک کر گھر کی چھت میں آگ لگانے کی کوشش کرتے رہے

اور تب، یعنی صبح سے کچھ پہلے، جان، رالف اور ہمارے تقریباً بیس آدمی اوٹ میں سے نکل کر باہر آئے اور اچانک حملہ آوروں پر ٹوٹ پڑے۔

میرے خدا! کیا لڑے ہیں وہ لوگ۔ خصوصاً جان اور رالف۔ میں برآمدے میں کھڑی یہ دیکھ رہی تھی اور جان اور رالف کی بہادری دیکھ دیکھ کر خوش ہو رہی تھی لیکن ساتھ ہی ساتھ متفکر بھی تھی کیونکہ ان دونوں میں سے کسی کو بھی گویا اپنی جان کی پروا تھی ہی نہیں۔ بہرحال حملہ آور کافر پسپا ہوئے اور چند مویشی، جو ان کے ہاتھ لگے، لے کر بھاگ گئے۔ اس کے بعد انھوں نے ہمارے فارم پر حملہ کرنے کی جرأت نہ کی۔

اب اس معاملہ کا ایک عجیب حصہ آتا ہے جو میں ذرا ہچکچاہٹ کے بعد بیان کر رہی ہوں کیونکہ میں سمجھتی ہوں کہ اب شاید ہی کوئی اس پر یقین کرے گا۔ ہوا یوں کہ کسی نے، جو لندن کی مشنری سوسائٹی کا کارکن تھا، کیپ کے گورنر کے سامنے ہماری رپورٹ پیش کر دی کہ ہم نے بے گناہ اور غریب کافروں کا قتل عام کیا ہے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ہمیں دھمکی دی گئی کہ رالف اور جان پر حکومت برطانیہ مقدمہ چلائے گی اور انھیں اس جرم کی سزا دے گی کہ انھوں نے بے گناہ "کالوں" کا قتل عام کیا گیا۔ اور سچ تو یہ ہے کہ اگر ہم نے اور ہمارے پڑوسی بوئرزوں نے حکومت کے سامنے خود اپنی رپورٹ پیش کر کے یہ بات ثابت نہ کر دی ہوتی کہ پہل کافروں نے کی تھی، حملہ آور وہ تھے لہٰذا یہ کہ ہم نے محض اپنے بچاؤ کے لئے ہتھیار اٹھائے تھے اور یہ کہ اگر ہم نے ایسا نہ کیا ہوتا تو سیاہ فاموں کے بجائے سفید فاموں کا قتل عام ہو جاتا، ہاں اگر ہم نے یہ بات ثابت نہ کر دی ہوتی تو یقیناً ہم لوگوں پر مقدمہ چلتا اور ہمیں سخت سزا دی جاتی۔

عجیب دور تھا وہ جب ہم بوئرزوں کا پشت پناہ کوئی نہ تھا۔ نہ تو ہمیں ہمکومن

نصیب تھا اور نہ سلامتی ۔ ہمیں لوٹا جا رہا تھا اور ہمیں قتل کیا جا رہا تھا اور ہمیں بستیوں سے نکالا جا رہا تھا ۔ ہمارے مویشی اور ہمارا سامان چرایا جا رہا تھا اور ہم شکایت نہ کر سکتے تھے ۔ کافر ہم پر حملہ کرتے تھے اور ہم اپنے بچاؤ کے لئے ہتھیار اٹھاتے تھے تو ہمیں ظالم اور خونی کہا جاتا تھا ۔ ہمارے غلاموں کو آزاد کر دیا جاتا تھا اور ہم دم نہ مار سکتے تھے ۔ اگر کافر ہمارے خلاف کچھ کہتے تو فوراً مان لیا جاتا لیکن ہم بائبل کی قسم کھا کر بھی کافروں کے خلاف کوئی بات کہتے تو نہ مانی جاتی ۔

اب اگر ہم ان ناانصافیوں سے عاجز آ گئے تھے اور ہم نے برطانوی حکومت سے دور، بہت دور جا کر بس جانے کا فیصلہ کیا تو اس میں ظاہر ہے کہ تعجب کی کوئی بات نہ تھی ۔

لیکن چونکہ میری کہانی سیاسی نہیں ہے اس لئے نہ تو میں برطانوی حکومت کی پالیسی کے متعلق کچھ کہوں گی اور نہ ہی وہ اسباب بیان کروں گی جن کی وجہ سے ہمیں اولڈ کالونی سے نکل کر افریقہ کے قلب میں جانا پڑا اور جہاں ہمیں وحشی کافروں سے مسلسل جنگ کرنی پڑی ۔ ہمارا یہ خروج "عظیم خروج" کے نام سے مشہور ہے ۔ بہرحال اگر سوزانے افریقہ کے جنگلوں میں کہیں گم نہ ہو گئی ہوتی تو میں اپنے متعلق کہتی ہوں کہ ہم کبھی اس عظیم خروج میں شامل نہ ہوتے کیونکہ ہمیں اپنے اس گھر سے بے پناہ محبت تھی جو ہم نے ایک ایک اینٹ جمع کر کے بنایا تھا ۔

لیکن اب چونکہ سوزانے جا چکی تھی اسی لئے یہ گھر ہمیں کاٹنے کو دوڑتا تھا ۔ گھر کی ایک ایک چیز، باغ کا ایک ایک درخت اور پودا اور مویشیوں کے ریوڑوں میں کا ایک ایک بیل ہمیں سوزانے کی یاد دلا دیتا تھا حتیٰ کہ دور سے آتی ہوئی سمندر کی آواز اور بہتی ہوئی ہوا کی سنسناہٹ اور سرسراہٹ میں بھی سوزانے کا نام سنائی دیتا تھا ——— یہ وہ پھول تھے جو سوزانے کو پسند تھے ۔ یہ وہ پتھر تھا جس پر وہ بیٹھا

کرتی تھی اور یہ وہ پگڈنڈی تھی جس پر زو چلا کرتی تھی۔ غرض ہمارے اس گھر کی ایک ایک چیز ہمیں سوزانے کی یاد دلا رہی تھی۔

رالف اور سوزانے کی شادی کی سالگرہ کے دن ___ ہاں ان کی شادی کے ٹھیک ایک سال بعد اور ٹھیک اسی دن جس دن ان دونوں کی شادی ہوئی تھی ___ ہم اپنے گھر کو چھوڑ کر آ گئے افریقہ کے جنگلوں میں چلے جانے کا فیصلہ کیا۔

مجھے اچھی طرح سے یاد ہے کہ ہم رات کا کھانا کھا چکے تھے۔ رالف حسبِ معمول سر جھکائے خاموش بیٹھا ہوا تھا اور جان حکومت برطانیہ کی ان ناانصافیوں کا ذکر کر رہا تھا جو وہ بوئروں سے کر رہی تھی۔ میرے خیال میں اس وقت جان حکومت کی ناانصافیوں سے کچھ زیادہ پریشان نہ تھا بلکہ وہ صرف رالف کا دھیان بٹانے کی غرض سے حکومت کو برا بھلا کہہ رہا تھا۔

"تمہارا کیا خیال ہے بیٹے؟" جان نے کہا کیونکہ وہی اکیلا بول رہا تھا اور رالف نہ "ہوں" کر رہا تھا نہ "ہاں"

"ایں! میرا؟" رالف نے چونک کر کہا جس سے معلوم ہوا کہ اس کے خیالات کہیں اور بھٹک رہے تھے "میں خود نہیں جانتا کہ میرا کیا خیال ہے۔ البتہ یہ ضرور معلوم کرنا چاہوں گا کہ خود حکومتِ برطانیہ اس معاملے میں کیا کہتی ہے۔ بات صرف یہ ہے کہ حکومت اور اس کے گورنر وغیرہ ہم سے بہت دور ہیں چنانچہ وہ ضروریات اور مشکلات کو سمجھ ہی نہیں سکتے۔ یعنی میں یہ بھی کہوں گا کہ مبلغ اور مشنری بھی کچھ بھلا ہی چاہتے ہیں لیکن غلطی یہاں کر جاتے ہیں جبکہ وہ یہ یقین کر لیتے ہیں کہ سیاہ فاموں کی روح سفید فاموں کے مقابلے میں عظیم ہوتی ہے لیکن چونکہ ان سیاہ فاموں سے ہمارا واسطہ براہِ راست ہے اور

اس لئے یہ ہم ہی جانتے ہیں کہ معاملہ اس کے برعکس ہے۔"

"میرے خدا! میرے بیٹے! تمھاری روح کیا واقعی مردہ ہوگئی ہے؟" جان نے حیرت سے کہا۔ "تم انگریز ہو اس لئے میرا خیال تھا کہ تم اپنے لوگوں کی حمایت اور میری مخالفت کرو گے اور پھر ہم دونوں میں خوب جھگڑا ہوگا اور تم جانو یہ جھگڑا ہی دونوں کے دل ہلکے کر دیتا لیکن تم تو کرسی میں بیٹھے ہوئے مجسٹریٹ کی طرح باتیں کر رہے ہو اور بیک وقت معاملے کے دونوں رخ نہ صرف دیکھ رہے ہو بلکہ ترازو کے پلڑے برابر کرنے کی کوشش کر رہے ہو اور تم جانو یہ اس شخص کے لئے بڑی نقصان دہ عادت ہے جو دنیا میں قوت بازو سے اپنا مقام حاصل کرنا چاہتے ہو۔ میرے بیٹے اگر تم نے بھی اپنے باپ اور چچا کو پھانسی پر لٹکتے دیکھا ہوتا جس طرح کہ میں نے اپنے باپ اور چچا کو دیکھا تھا تو خدا کی قسم تم بھی انگریزوں اور ان کی حکومت کو گالیاں دیتے۔ یہی لوگ تھے جنھوں نے ان دونوں کو پھانسی دی تھی اور جب کمزور رسے ٹوٹ گئے تو اس حکومت نے یہ نہ کیا کہ انھیں چھوڑ دیتی بلکہ نئے رسّے لا کر دوبارہ پھانسی پر لٹکا دیا۔ واہ۔ کیا عمدہ انصاف ہے انگریزوں کا۔ لعنت ہے کمبختوں پر۔ میرا بس چلے تو خدا کی قسم سارے انگریزوں کی ایک گردن کر کے انھیں پھانسی دے دوں۔"

جان کے اس غصّے پر رالف نے کوئی جواب نہ دیا۔ صرف مسکرا دیا۔ اس پر جان بھی خاموش رہا۔ چند ثانیوں تک خاموشی طاری رہی اور پھر جان نے دفعتہ چیخ کر، جیسے میں بھری کھتی" کہا:-

"وراؤ! لیٹ اونز ٹریک[1]"

---

[1] اس کا ترجمہ تو یہ ہے "بیوی! آؤ ہم یہاں سے ہجرت کر جائیں" لیکن اس جملے میں ایک لفظ ہے "ٹریک"۔ یہ ڈچ زبان کی ایک اصطلاح ہے جو جنوبی افریقہ میں بوئر بولا کرتے تھے۔ اب یہ لفظ عام ہو چکا ہے اور کسی بھی قبیلے یا گروہ یا قوم کی منظم ہجرت (بقیہ نوٹ ص ۳۰۵ پر)

اور اپنے الفاظ کو پُر اثر بنانے کے لئے اس نے میز پر دھڑام سے گھونسہ رسید کر دیا۔ میز پر رکھی ہوئی پلیٹ اچھل کر فرش پر گری اور چکنا چور ہو گئی۔

میں جھک کر پلیٹ کے ٹکڑے اٹھانے اور جان کو برا بھلا کہنے لگی۔ میں بہت آہستہ آہستہ ٹکڑے اٹھا رہی تھی کیونکہ میں سوچنے کے لئے وقت چاہتی تھی حالانکہ پچھلے ایک عرصے سے مجھے یقین تھا کہ ایک نہ ایک دن جان یہ بات کہے گا کہ آؤ ہم ہجرت کر جائیں۔ جب میں پلیٹ کے سارے ٹکڑے سمیٹ چکی تو میں نے انھیں میز پر رکھتے ہوئے کہا۔

"ان ٹکڑوں کو اب جوڑا نہیں جا سکتا اور نہ ہی ٹوٹے ہوئے دلوں کو جوڑا جا سکتا ہے۔ یہ نازک چیزیں ہیں جو ذرا سی ٹھیس سے ٹوٹ جاتی ہیں اور ہمارے دل ٹوٹے ہوئے ہیں اور یہاں ہر چیز ہمیں اپنی بیٹی کی یاد دلا رہی ہے۔ جان! تم چاہتے ہو تو بے شک ہم بھی یہاں سے ہجرت کر جائیں گے"

"رالف! بیٹے! تم کیا کہتے ہو" جان نے پوچھا۔

رالف چند ثانیوں تک خاموش بیٹھا رہا اور پھر اس نے جان کے سوال کا جواب ایک دوسرے سوال سے دیا۔

"مہاجر کس طرف جا رہے ہیں؟"

"یہاں سے بہر حال جا رہے ہیں؟"

"ہاں لیکن کس سمت؟"

---

(بقیہ نوٹ ۳۰۴ کا) یا ترک وطن کرنے پر بولا جاتا ہے۔ اس ناول میں جس "گریٹ ٹریک" یا عظیم خروج" کا ذکر ہے وہ ۱۸۳۵ء سے ۱۸۳۷ء تک کیا گیا تھا جبکہ بوئر کاشتکار انگریزی حکومت کے مظالم سے تنگ آکر کیپ آف گڈ ہوپ سے ہجرت کر کے شمال کی طرف اور افریقہ کے گھنے جنگلوں میں چلے گئے تھے۔ مظہر الحق علوی

"میرے خیال میں شمال اور دریائے دال کی طرف"

اور میں نے دیکھا کہ دفعتہً رالف کی آنکھیں چمکنے لگیں اور اس نے بڑے جوش کے عالم میں کہا:۔

"ابّا! اگر مہاجر شمال کی طرف جا رہے ہیں تو ہم بھی ضرور ہجرت کریں گے"

"شمال کی طرف کیا خاص بات ہے؟"

"میں مشرق، مغرب اور جنوب کی طرف دور دور تلاش اور تحقیقات کر چکا ہوں اور اس طرف کوئی ایسا پہاڑ نہیں ہے جس کے پہلو پر انسانی پنجے کی شکل کے نالے ہوں جس کے انگوٹھے اور شہادت کی انگلی کے درمیان چشمہ بہ رہا ہو۔ چنانچہ اس پہاڑ کو شمال کی طرف ہی ہونا چاہئے"

میں نے اور جان نے اداسی سے ایک دوسرے کی طرف دیکھا اور ہم خاموش ہو رہے کیونکہ ہم نے سمجھ لیا کہ رالف پر پھر دیوانگی کا دورہ پڑا تھا۔

اور بڑی اداس خاموشی تھی یہ۔

---

## پچیسواں باب
# عظیم خروج[1]

دوسرے ہی دن سے ہم نے تیاریاں شروع کر دیں اور ٹھیک ایک مہینے بعد ہم اپنے بے حد پیارے گھر کو چھوڑ کر ہجرت کر گئے۔ جان نے فارم فروخت کرنے کی کوشش کی۔ ہمارا فارم کافی بڑا اور بہت ہی دلکش تھا جو بارہ ہزار ایکڑ میں پھیلا ہوا تھا جس میں کھود کر نہریں لائی گئی تھیں چنانچہ ہر دم ہرا بھرا رہتا تھا۔ ہمارا گھر پتھر اور چونے کا بنا ہوا تھا اس میں بڑے بڑے کرال اور ان کے آس پاس ملازموں اور غلاموں کے رہنے کے لئے کوٹھیاں تھیں، پھلوں کا ایک باغ تھا اور بہت سے کھیت تھے اور پورے فارم کے چاروں طرف ایک پر ایک پتھر رکھ کر بلند چہار دیواری بنائی گئی تھی۔ کوشش کے باوجود کسی نے ہمارا فارم نہ خریدا کیونکہ اس وقت وہاں بہت کم انگریز آباد تھے۔ رہے بوئیر تو وہ سب کے سب ہجرت کر رہے تھے۔ آخر کار جان نے ہمارا فارم ایک شخص کو دے دیا جو تھا تو بوئیر لیکن میرے خیال میں انگریزوں کا ایجنٹ تھا۔ اس بدمعاش نے اس وسیع و عریض فارم کے عوض جان کو صرف پچاس پونڈ اور ایک پرانا چھکڑا دے دیا اور ہمیں اپنے ساتھ مویشی لے جانے کی اجازت دے دی۔ اس کے علاوہ فارم کی ہر چیز پر اس شخص نے صرف پچاس پونڈ میں قبضہ کر لیا۔

---

[1] بوئیروں کی وہی ہجرت جس کا ذکر پچھلے حاشیے میں کیا گیا ہے اور جو تاریخ میں "گریٹ ٹریک" GREAT TREK کے نام سے مشہور ہے۔ اس گریٹ ٹریک کے متعلق اور اس کے پس منظر میں انگریزی میں ایک بیحد دلچسپ، سنسنی خیز اور رومانی ناول موجود ہے۔ انشاءاللہ جلد ہی اس ناول کا ترجمہ بھی پیش کروں گا۔ مظہرالحق علوی

ابھی چند برسوں پہلے ہی میں نے سُنا کہ اس شخص کے پوتے نے یہ فارم بیس ہزار پونڈ نقد میں فروخت کر دیا اور اب وہاں گھوڑوں، بکریوں اور شتر مرغوں کی نسل بڑھائی جاتی ہے۔ اس خیال سے میرا خون کھولنے لگتا ہے کہ اس بدمعاش ایجنٹ کی اولاد نے اُس زمین سے اتنا بہت سا منافع حاصل کیا جو ہماری تھی۔ لیکن اس دنیا میں اکثر ایسا ہوتا ہے کہ بے ایمان اور بدمعاش لوگ پھلتے پھولتے ہیں اور ایماندار اور شریف لوگ دُکھی رہتے ہیں۔

خیر تو آمدم برسرِ مطلب۔ روانگی سے ایک دن پہلے رالف اپنی ماں کی قبر پر گیا اور اس سے رخصت ہوا اور وہاں سے وہ اس جگہ پہونچا جہاں بچپن میں اس کی اور سوزانے کی پہلی ملاقات ہوئی تھی۔ وہ اسی پتھر پر بیٹھ گیا جس پر سوزانے نے اسے دعا میں مصروف پایا تھا اور جہاں بعد میں اس نے اور سوزانے نے اظہارِ محبّت کیا تھا۔ اس اداس سفر میں جان اس کے ساتھ تھا کیونکہ رالف کے دماغ کا کچھ ٹھکانا نہ تھا اور جہاں تک ہمارے اختیار میں ہوتا ہم اسے اکیلا کہیں جانے نہ دیتے تھے۔

دوسرے دن جب ہم روانہ ہو رہے تھے تو میری آنکھیں پُرنم تھیں اور ہمارا گھر اور ہمارا فارم اور ارد گرد کا مانوس منظر، جو میں بیس برس سے برابر دیکھتی آئی ہوں، جیسے ڈوب رہا تھا اور میں اس لمبی ناک والے ایجنٹ کی آواز آج بھی سُن رہی ہوں جو میرے شوہر سے کہہ رہا تھا۔

"خدا حافظ ہیر بوشار" اور میری دعائیں آپ کے ساتھ ہیں۔ خدا کرے کہ آپ کے لئے یہ سفر مبارک ہو۔ سچ تو یہ ہے ہیر بوشار کہ میں تم جہاجروں کو سمجھ ہی نہ سکا۔ بے شک انگریزی حکومت بڑی لعنتی حکومت ہے اس کے باوجود میں تو ایسا اچھا فارم پچاس پونڈ میں کبھی نہ بیچتا اور وہ بھی محض اس غرض سے کہ جنگلوں اور ویرانوں میں بھٹکتا ہوں اور موقع ملے تو خونخوار شیر مجھے کھالیں یا وحشی کافر مجھے قتل کر دیں۔ یہ تو بھائی میرے نزدیک

حماقت ہے کہ آدمی اپنا گھر بار چھوڑ کر بظاہر موت اور مشکلات کی طرف روانہ ہو جائے اس کے باوجود میں تمہیں خدا حافظ کہتا ہوں اور مجھے امید ہے کہ تم فارم بیچ کر اس سودے سے اتنے ہی مطمئن ہو گے جتنا کہ اسے خرید کر میں مطمئن ہوں"

"حضرت موسیٰؑ اپنی قوم کو لے کر مصر سے نکلے تھے تو خدا ان کا محافظ اور راہبر تھا اسی طرح امید ہے کہ ہمارا ابھی راہبر اور محافظ خدا ہی ہو گا" جان نے کہا۔

"ہاں۔ ہر بوئیر یہی کہتا ہے اور سچ بھی ہے کیونکہ اب صرف خدا ہی تمہارا محافظ ہے کیونکہ تم انجانی منزلوں اور بھیانک جنگلوں کی طرف جا رہے ہو۔ حضرت موسیٰ اور ان کی قوم کے آگے دن کے وقت بادل اور رات کے وقت آگ کا ستون چلا کرتا تھا بس تمہیں بھی اسی کی ضرورت ہے یعنی تمہاری حفاظت اور راہبری کے لئے دن میں بادل اور رات میں آتشی ستون کی اور خدا کرے کہ انگریزوں کی شکل میں فرعون کی فوج تمہیں آ نہ لے کیونکہ اگر ایسا ہوا تو پھر تم کہیں کے نہ رہو گے کیونکہ تم اپنا گھر بار تو بیچ ہی چکے ہو۔"

"خدا ہمارا محافظ اور راہبر ہے" جان نے کہا اور روانگی کا اشارہ کیا۔

اس وقت میرا دل رو رہا تھا، میری آنکھیں رو رہی تھیں، میں اس گھر کو ہمیشہ کے لئے چھوڑ کر جا رہی تھی جو ہم نے بنایا تھا اور جہاں میں بیس برس سے رہ رہی تھی اور اس ایجنٹ کی باتیں مجھے بے حد مناسب اور منطقی معلوم ہو رہی تھیں اور میرا جی چاہ رہا تھا کہ میں اسی وقت چھکڑے میں سے اتر کر اپنے گھر میں جا بیٹھوں لیکن جان نے واقعی سچ کہا تھا۔ حقیقت میں خدا ہمارا راہبر اور محافظ تھا۔ میں آپ سے پوچھتی ہوں کہ ان چند بوئیر کاشتکاروں کے اس سفر کا سا حیرت انگیز واقعہ دنیا میں اور کوئی ہوا ہے جو صرف پرانی قسم کی بندوقوں سے مسلح تھے اور خدا پر بھروسہ کر کے ان خطرناک جنگلوں میں گھس پڑے تھے جو وحشی اور خونخوار کافروں سے اور درندوں سے پُر تھے؟ لیکن تاریخ

گواہ ہے کہ انہیں مٹھی بھر اور بے خانماں کاشتکاروں نے موسی گی مازے کی فوجوں کو شکست دی اور زولو بادشاہ ڈنگان کی طاقت توڑ دی اور یہی وہ بے خانماں کاشتکار تھے جنھوں نے ٹرانسوال اور ناٹال کی آزاد ریاستیں قائم کیں۔

---

اس رات ہم نے اس جگہ قیام کیا جہاں سوارٹ ہیٹ نے رالف کو قتل کرنے کی کوشش کی تھی اور جہاں سے وہ سوزانے کو اٹھا لے گیا تھا۔ یہاں ہم نے زیادہ قیام نہ کیا کیونکہ رالف کی اداس اور غمناک یادیں تازہ ہو رہی تھیں اور اس کے دماغ پر اثر ہو رہا تھا۔ وہ چھکڑے کے بکس پر بیٹھا ایک خاص پتھر کی طرف دیکھتا رہا تھا جو آگ اور دھوئیں سے کالا ہو گیا تھا۔ ہمارے ملازموں میں سے ایک ملازم نے ــــ جو اُس سفر میں سوزانے اور رالف کے ساتھ تھا۔ مجھے بتایا کہ سوزانے نے اسی پتھر سے چولھا بنا کر رالف کے لئے کافی تیار کی تھی۔ اسی ملازم کے ساتھ میں اس چٹان پر پہونچی جہاں سے سوارٹ پیٹ نے رالف کو سمندر میں پھینک دیا تھا۔ میں نیچے اتر کر سمندر کے کنارے تک بھی گئی اور اسی راستے سے واپس اوپر چڑھی جس راستے سے سمی ہاما اور زنٹی زخمی اور بیہوش رالف کو چھکڑے تک لائے تھے اور میں نے دل ہی دل میں خدا کا شکر ادا کیا کہ بندوق کی گولی لگنے اور چالیس پچاس فٹ کی بلندی سے گرنے کے بعد بھی رالف زندہ رہا۔

یہاں اس سفر کی تمام تفصیلات بیان کرنا فضول ہے کیونکہ اگر میں نے اس سفر کے ایک ایک دن کی تفصیلات بیان کیں تو یہ کہانی کبھی ختم نہ ہوگی۔ چنانچہ صرف یہ کہنا کافی ہوگا کہ دوسرے مہاجروں کے ساتھ ہم نے دریائے آرنج عبور کیا اور تھابانچو کی طرف بڑھنے لگے جو مارکو کو سردار کا دار السلطنت تھا بعد میں موسی کا زے نے مارکو پر حملہ کر کے اسے مار کر علاقے سے نکال دیا تھا۔ بوئر مختلف گروہوں میں مختلف علاقوں سے روانہ ہوئے تھے اور

مہاجروں کے یہ سارے گروہ اسی مارو کو بستی میں ملنے اور یکجا ہونے والے تھے اور یہیں ملے لیکن ہماری روانگی کے ٹھیک ایک برس بعد ہی ہم مارو کو سے روانہ ہو کر جنگلوں میں بھٹکنے پر مجبور ہو گئے۔

بیٹی! اُن دنوں یہ جنگل ایسے نہ تھے جیسے کہ تم آج دیکھ رہی ہو۔ اب تو ان جنگلوں میں سفید فاموں نے جگہ جگہ شہر آباد کر لئے اور جو میدان ہیں وہ تقریباً بنجر پڑے ہیں۔ لیکن ہمارے زمانے میں یہ جنگل اور یہ میدان مختلف قسم کے جانوروں سے پُر تھے اور ان جانوروں — یعنی ہرنوں، اسپرنگ بک، بلیس بک اور اینٹلوپ — کے اتنے بڑے بڑے ریوڑ ان میں گھوما کرتے تھے کہ میلوں دور تک میدان کی زمین اور گھاس نظر نہ آتی تھی۔ یہ تو میدانوں کی حالت تھی اور جنگلوں کا یہ حال تھا کہ وہ ہاتھیوں سے بھرے ہوتے تھے اور دریاؤں میں ہپوا پنڈا کرتے تھے۔ یہ سب جانور اب جا چکے سفید فاموں کی بندوقوں کی گولیوں نے ان کا کھلیان کر دیا اور جو بچ رہے وہ دوسرے جنگلوں کی طرف نکل گئے اب یہ جنگل خاموش پڑے ہیں کبھی کبھی بھولا بھٹکا کوئی اینٹلوپ نظر آ گیا تو آ گیا ورنہ ایک نیولا بھی اس طرف نہیں رہا۔ اگر ہمارے خروج کے زمانے میں یہ جنگل جانوروں سے اسی طرح خالی ہوتے تو ہم بھوکوں مرجاتے کیونکہ ہم مہاجر انہی جانوروں کا شکار کر کے اور ان کا گوشت بھون کر کھاتے تھے۔

تھابا نچو میں ہم نے پڑاؤ ڈال دیا اور دوسرے مہاجر گروہوں کی آمد کا انتظار کرنے لگے لیکن چار پانچ مہینوں بعد ہم میں سے چند لوگ اتنے بے چین اور بے صبر ہوئے کہ وہ اپنے طور پر ہی آگے روانہ ہو گئے۔ انہی روانہ ہونے والوں میں وہ گروہ بھی تھے جو ہیر ٹریگاٹ اور ہیر انسبرگ کے زیر کمان روانہ ہوئے۔ ان دونوں نے بہت اصرار کیا کہ ہم بھی ان کے ساتھ چلے چلیں لیکن جان تیار نہ ہوا۔ اب یہ میں نہیں جانتی کہ جان نے ان کے ساتھ جانے سے کیوں انکار کر دیا تھا لیکن ہم ان کے

ساتھ نہ گئے تو یہ اچھا ہی ہوا کیونکہ النبرگ اور اس کے گروہ پر کافروں نے حملہ کر دیا اور خود النبرگ اور اس کے سارے ساتھی مارے گئے۔ ٹریگاٹ النبرگ سے الگ ہو کر ڈیلو گابے کی طرف چلا گیا تھا اور وہاں پہنچ بھی گیا لیکن وہاں کافروں سے بھی بڑے دشمن نے اس پر اور اس کے ساتھیوں پر حملہ کر دیا۔ یعنی جنگلوں کے بخار نے چنانچہ وہاں اس کے تقریباً سارے آدمی اسی بخار میں مبتلا ہو کر مر گئے۔

اس جنگ کی داستان تو میں بیان نہیں کر سکتی بلکہ صرف وہ واقعات بیان کر سکتی ہوں جو میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھے۔ ہم اس گروہ میں تھے جس کا لیڈر کارل سیلرس تھا۔ سیلرس ازوشد پانبرگ کی طرف زمین دوز علاقہ دیکھنے گیا تھا اسی زمانے میں موسی لی کازے نے بوئیروں کے بہت سے خاندانوں کو کاٹ کر رکھ دیا تھا ان خاندانوں کے بچے کھچے لوگ اپنی عورتوں اور بچوں کو لے اور پسپا ہو کر بلکہ فرار ہو کر ہمارے لاگر[1] میں آ گئے۔ پھر سیلرس واپس آ گیا اور اپنا پرانا کیمپ اٹھا کر واشکوپ نامی جگہ پر آ گئے۔ یہ مقام دریائے رہونسٹر کے قریب تھا اور ہمارے گروہ میں، عورتیں اور بچے ملا کر پچاس یا ساٹھ آدمی تھے۔

یہاں ہم نے سُنا کہ موسی لی کازے ہمارا خاتمہ کرنے کے لئے بڑھا چلا آ رہا ہے چنانچہ ہم نے اپنا لاگر جتنا ممکن تھا اتنا مضبوط بنا لیا اور تمام چھکڑوں کو آپس میں مضبوطی سے باندھ کر چھکڑوں کے درمیان اور ان کے اور زمین کے درمیان چھٹی ہوئی جگہ میں خاردار جھاڑیاں یعنی سادرخت کی ٹہنیاں کاٹ کاٹ کر رکھ دیں اور پھر ان جھاڑیوں اور ٹہنیوں

---

[1] یہ اصطلاح بھی ڈچ زبان کی اور خصوصاً جنوبی افریقہ کی ہے اس کے لغوی معنی تو پڑاؤ یا کیمپ کے ہیں لیکن لاگر خصوصاً اس پڑاؤ کو کہتے ہیں جس کے چاروں طرف چھکڑوں کو کھڑا کر کے اور ایک سے ایک جوڑ کر بچاؤ روک سی بنا دی جاتی تھی جس کے پیچھے سے بوئیر حملہ آور کافروں کا مقابلہ کیا کرتے تھے یہ لاگر ایک بڑے دائرے میں ہوا کرتے تھے۔ مظہر الحق علوی

کر بھی چھکڑوں کی دھریوں اور بموں سے باندھ دیا کہ انھیں گھٹیا نہ جا سکے ۔ اس کے علاوہ اس لاگر کے اندر ہم نے مزید سات چھکڑے کر کے اندرونی رونگ بنائی ۔ اس اندرونی رونگ میں بچوں اور عورتوں کو اشیائے خورد و نوش اور بندوق میں بھرنے کے بارود کے ساتھ بٹھا دیا البتہ مویشیوں کو ہم نے لاگر کے باہر ہی چھوڑ دیا کیونکہ اتنے بہت سے مویشیوں کو لاگر میں رکھنے کی جگہ تھی ہی نہیں ۔ جب ہم اپنا لاگر بنا چکے تو اس کے دوسرے ہی دن علی الصباح ہم نے سنا کہ موسی لی کازے اپنی اہمی کے ساتھ قریب آگیا تھا ۔ چنانچہ ہمارے تیس آدمی لاگر سے نکل کر اس خبر کی تحقیق کے لیے روانہ ہو گئے اور اس طرح کیمپ کی حفاظت کے لئے بہت کم مرد لاگر میں رہ گئے ۔

ایک گھنٹے کی مسافت کے بعد انھیں موسی لی کازے کی فوج نظر آئی جو ہزاروں کافروں پر مشتمل تھی ۔ ان لوگوں کے یعنی بوئیروں کے ساتھ ایک ہاٹینٹوٹ راہبر بھی تھا اس کے ذریعہ ہمارے آدمیوں نے کافروں سے پوچھا کہ وہ ہم پر حملہ کیوں کر رہے ہیں ۔ جواب میں ان کافروں نے اپنے سردار کا نام کا نعرہ لگایا اور حملہ کرنے کے لئے آگے بڑھے ۔ اس پر ہمارے آدمی گھوڑے پر سے اتر آئے اور حملہ آوروں پر گولیاں چلانے لگے اور اس سے پہلے کہ کافروں کا سیلاب قریب آجاتا وہ ایک بار پھر گھوڑوں پر سوار ہو چکے تھے ۔ چنانچہ یہ جنگ اسی طرح جاری رہی یہاں تک کہ ہمارے آدمی اور ان کے پیچھے کافر بھی لاگر کے قریب پہونچ گئے اور بہت سے کافر مارے گئے اور ہمارا ایک بھی آدمی نہ مارا گیا اور نہ زخمی ہوا کیونکہ ان دنوں کافروں کے پاس بندوقیں نہ تھیں اور نہ ہی وہ ان کے استعمال سے واقف تھے ۔

مجھے اچھی طرح سے یاد ہے کہ جب ہمارے آدمی لاگر میں آئے ہیں تو ہم عورتیں بندوقوں کے لئے گولیاں بنا رہی تھیں ۔ ان لوگوں کو دیکھ کر ہم نے خدا کا شکر ادا کیا کہ ہمارے سارے ہی آدمی سلامت تھے ۔ جب یہ لوگ کھانا کھا رہے تھے تو

ہم ان کی بندوقیں صاف کر رہی تھیں اور پھر ہم نے تھوڑے تھوڑے فاصلے سے، جہاں مردوں کو کھڑا ہونا تھا، بارود اور گولیاں رکھ دیں اور لاگر کو اور بھی زیادہ مضبوط کرنے کے لئے چھکڑوں کے پہیوں پر بیلوں اور گایوں کی کھالیں ٹانگ دیں اور چھکڑوں کے نیچے اور بھی زیادہ جھاڑیاں رکھ دیں۔

ابھی چونکہ کافروں نے حملہ نہ کیا تھا بلکہ وہ حملوں کی تیاریوں میں مصروف تھے اس لئے ہمارے لیڈر سیلرس نے سب کو جمع کیا اور ہم سب — مرد، عورتیں اور بچے — خدا کے سامنے جھک گئے۔ ہم نے اپنے گناہوں سے توبہ کر کے دعا مانگی کہ خدا ہمیں ثابت قدم رکھے اور اس آزمائشی وقت میں ہماری حفاظت کرے۔

یہ عجیب منظر تھا۔ لاگر کے بیچ میں اور دھوپ میں ہم سب جھکے ہوئے تھے اور سیلرس دونوں ہاتھ آسمان کی طرف اٹھائے دعا مانگ رہا تھا اور ہم سب اس کے الفاظ دہرا رہے تھے اور ہم سب کے ہاتھوں میں بندوقیں اور کلہاڑیاں تھیں۔ کبھی کسی کو خدا کی مدد اور حفاظت کی ضرورت اتنی نہ رہی ہوگی جتنی کہ اس وقت ہمیں تھی کیونکہ چھکڑوں کی درمیانی دراڑوں میں سے ہم دیکھ رہے تھے موسی لی کازے کے خونخوار زولو، جو تعداد میں چھ سات ہزار تھے، ہم پر حملہ کرنے اور ہمیں قتل کر دینے کے لئے تین صفوں میں تقسیم ہو رہے تھے اور آپ جانیئے پچاس ساٹھ، آدمیوں کے لئے، جن میں سے اکثر بچے تھے، یہ منظر بڑا ہی لرزہ خیز تھا۔

جب ہم دعا مانگ چکے تو شوہروں اور بیویوں اور بھائیوں اور بہنوں اور والدین اور بچوں نے ایک دوسرے کو رخصتی بوسے دیئے اور ان عورتوں کو جو حاملہ اور بیمار تھیں اندرونی لاگر کے ساتھ چھکڑوں کے پیچھے بھیج دیا گیا اور پھر ہم لوگ، عورتیں اور مرد، بیرونی لاگر کے چھکڑوں کے پیچھے اپنی اپنی جگہ پر جا کھڑے ہوئے۔ مردوں نے اپنے گھوڑے بھی اندرونی لاگر کے چھکڑوں کے پہیوں سے باندھ دیئے تھے۔

میں اپنے شوہر جان اور رالف کے پیچھے کھڑی تھی جو پہلو بہ پہلو کھڑے کافروں سے جنگ کر رہے تھے۔ میرے ساتھ ایک چودہ سالہ لڑکی تھی اور ہم دونوں رالف اور جان کی بندوقیں بھر رہی تھیں۔ کیمپ میں موت کی سی خاموشی طاری تھی دفعتہً جان نے، جو ایک سوراخ میں سے باہر دیکھ رہا تھا، کہا:۔

"میرے خدا! وہ آ رہے ہیں۔"

اور واقعی کافروں نے ایک نعرے کے ساتھ تین طرف سے حملہ کیا لیکن ہمارے آدمیوں میں سے کسی نے بندوق نہ چلائی کیونکہ ہمارے پاس بارود کا ذخیرہ زیادہ نہ تھا اور طے یہ پایا تھا کہ جب تک ہمارا لیڈر، سیلرس بندوق نہ چلائے تب تک ہم میں سے کوئی بندوق نہ چلائے۔

زولو ہمارے لاگر سے صرف تیس گز دور رہ گئے تھے اور ان کی بھاری تعداد سے دھرتی کالی ہو رہی تھی، ان کے قدموں کی دھمک سے زمین لرز رہی تھی اور ان وحشیوں کی آنکھیں بھیڑیوں کی طرح چمک رہی تھیں، ان کے ہاتھوں میں بھالے کانپ رہے تھے اور تب ہمارے لیڈر نے بندوق چلائی۔ یہ اشارہ تھا اور لاگر کے پیچھے کی تمام بندوقیں، جن میں سے چند میں چھرے اور چند میں گولیاں بھری ہوئی تھیں، گرج اٹھیں۔

آگے بڑھتے ہوئے کافروں میں سے درجنوں گولیاں کھا کر گرے اور تڑپ کر ٹھنڈے ہو گئے لیکن ہماری بندوقوں کی گولیوں کی مسلسل بوچھار کافروں کے بڑھتے ہوئے سیلاب کو نہ روک سکی۔ وہ لوگ لاگر کے قریب آ گئے۔ ان کے کالے کالے ہاتھوں نے چھکڑے پکڑ لئے اور وہ چھکڑوں کو ہٹانے اور ایک دوسرے سے الگ کرنے کی کوشش کرنے لگے یہاں تک کہ لاگر کے سارے چھکڑے ڈول گئے اور چرچرانے لگے اور پھر فضا گاڑھے دھوئیں سے کالی ہو گئی اور اس دھوئیں میں بھالے

بجلیوں کی طرح چمکنے لگے۔

کافر چند بیلوں کو گھسیٹنے میں کامیاب تو ہو گئے۔ لیکن وہ انھیں دوسرے چھکڑوں سے الگ نہ کر سکے۔ کافروں نے لاگر میں بھالے پھینکے لیکن وہ ہمیں کچھ زیادہ نقصان نہ پہنچا سکے۔ میرے خدا! کیا جنگ تھی وہ۔ صرف پچاس آدمی چھ ہزار کافروں سے جنگ کر رہے تھے۔

ہمارے کافروں کے درمیان صرف سات فٹ کا فاصلہ تھا۔ ہم عورتیں تیزی سے بندوقیں بھر رہی تھیں اور ہمارے مرد کافروں کے گروہ میں اندھا دھند بندوقیں چلا رہے تھے۔ نشانہ لینے کی ضرورت ہی نہ تھی۔۔۔۔ کیوں کہ کافر یوں ایک دوسرے میں گھسے ہوئے تھے کہ کوئی نشانہ خطا جاتا ہی نہ تھا۔

دفعتہ اس لڑکی نے، جو بندوقیں بھرنے میں میرا ہاتھ بٹا رہی تھی کہا:۔

"دیکھو چچی۔ کالا آدمی"

اور میں نے اپنے قریب ہی ایک دیو قامت زولو کو دیکھا جو خدا جانے کس طرح کانٹے دار جھاڑیوں میں راستہ بنا کر لاگر میں رینگ آیا تھا۔ میرے ہاتھ میں جو بندوق تھی وہ خالی تھی لیکن قریب ہی کلہاڑی پڑی ہوئی تھی جو میں نے اٹھالی۔ اور جب وہ زولو گھٹنوں کے بل اٹھا ہے تو میں نے کلہاڑی بلند کر کے پوری قوت سے اس گردن پر وار کیا اور اس نے ایک ہی وار میں اس کا کام تمام کر دیا۔ ہاں بیٹی! اسی زمانے میں ہم کو، بوئیروں کی بیویوں کو، ایسے کام کرنے پڑتے تھے۔

جان بندوق چلا چکا تھا اور زولو کو لاگر میں اور میرے قریب دیکھ کر وہ میری مدد کو آیا۔ اس عرصے میں مزید تین کافر پہلے کافر کے، جس کی گردن میں نے اڑا دی تھی، بنائے ہوئے راستے سے اور چھکڑے کے نیچے سے لاگر میں رینگ آئے تھے ان میں سے دو اٹھ کر کھڑے ہوئے اور بھالے بلند کر کے جان کی طرف بھاگے

اور میں سمجھی کہ معاملہ ختم ہوا کیونکہ لاگر میں سوراخ پیدا کر دینا تھا جیسے کوئی ہوا بھرے غبارے میں سوئی کی نوک گھسا دے۔ لیکن جان نے ایک نعرے کے ساتھ اپنی خالی بندوق پھینک دی اور دونوں کافروں کی طرف لپکا اور اس سے پہلے کہ وہ جان پر بھالے چلائے وہ اپنے بڑے بڑے ہاتھوں میں دونوں کے گلے پکڑ چکا تھا۔ اور جان نے اتنے زور سے دونوں کے سر آپس میں ٹکرائے کہ وہ دونوں ایک ساتھ ڈھیر ہو گئے اور پھر انھوں نے کبھی جنبش نہ کی۔ یہ واقعی جان کی زبردست جسمانی قوت کا ثبوت تھا کیونکہ ہر شخص جانتا ہے کہ کافروں کی کھوپڑیاں مضبوط اور موٹی ہوتی ہیں۔

اس عرصے میں لڑکی دوسری بندوق بھر کر رالف کو دے چکی تھی جس سے اس نے تیسرے کافر کو مار گرایا اور پھر اس نے بڑی بہادری کا کام کیا۔ یہ دیکھ کر کہ دوسرے کافر بھی اسی سوراخ سے رینگ کر آنے لگے تھے رالف نے مرے ہوئے کافر کا بھالا اٹھایا اور چھکڑے کے نیچے سے رینگ کر خود اپنے جسم سے سوراخ بند کر دیا۔ وہ پیٹ کے بل لیٹا ہوا تھا اور سوراخ میں داخل ہوتے ہوئے کافروں کے سروں پر بھالا جھونک رہا تھا، چند ثانیوں بعد ہی ہم نے رالف کو لاگر میں گھسیٹ لیا، اسے ایک معمولی سا زخم آیا تھا، اور اس کی جگہ کافروں کی لاشیں ڈھکیل کر ان پر خار دار جھاڑیاں ڈال دیں اور اس طرح سوراخ بند کر دیا۔

اور اس کے بعد ہی اس جنگ کا پلڑا ہماری طرف جھک گیا۔ حالانکہ ایک اور کافر لاگر میں گھس آنے میں کامیاب ہو گیا لیکن اسے فوراً ہی کاٹ کر رکھ دیا گیا اور ہمارے دو آدمی، نکولاس اور پیٹر کافروں کے بھالوں سے مارے گئے، لیکن اس کے بعد کافروں کے حملوں کا زور ٹوٹ گیا۔ جب ہمارے لیڈر رسیلرس نے بندوق چلائی تھی اس کے ٹھیک تیس منٹ بعد موسی لی کازے کے سپہ سالار کالی پی نے اپنی فوج کو واپسی کا حکم دیا اور کافر اداس دل لئے پیچھے ہٹ گئے کیونکہ ہم نے انھیں شکست دیدی تھی۔

---

تیس منٹ ـــ صرف تیس منٹ تک یہ جنگ جاری رہی تھی لیکن ہمیں یہ تیس منٹ تیس برس معلوم ہوئے تھے۔ ہم لوگ ہانپ رہے تھے، ہمارے چہرے اور بازو اور لباس بارود کے دھوئیں سے کالے ہو رہے تھے اور ہم چاروں طرف دیکھ رہے تھے۔ چھکڑوں کے خیمے چھیر چھیر ہو چکے تھے اور لاگر کے اندر کا میدان خار پشت کے جسم کی طرح نظر آرہا تھا کیونکہ اس میں جگہ جگہ کافروں کے بھالے گڑے ہوئے تھے۔ ہمارے دو آدمی مارے گئے تھے اور بارہ زخمی تھے ـــ ان زخمیوں میں سے ایک بھی نہ اسی وقت مرا اور نہ بعد میں۔ خدا کا شکر ہے۔ عورتوں اور بچوں میں سے کسی کو معمولی سی خراش بھی نہ آئی تھی۔

اور لاگر کے باہر ـــ گھاس خون سے سرخ ہو رہی تھی اور اس سرخ گھاس پر کہیں اکیلے اور کہیں انبار کی صورت میں چار سو زولو سپاہی پڑے ہوئے تھے جن میں سے زیادہ تر مر چکے تھے۔ پسپا ہوتے وقت زولو سپاہی اپنے کتنے زخمیوں کو اٹھا لے گئے تھے یہ میں نہیں جانتی۔

اور تب ہم نے دیکھا کہ کافر ہمارے مویشیوں کو جمع کر رہے تھے چنانچہ پوٹ گیز نامی ایک بوئیر بیس آدمیوں کے ساتھ گھوڑے پر سوار ہو کر لاگر سے نکلا کہ جتنے مویشی واپس لا سکتا ہو لے آئے آپ جانئے بیلوں کے بغیر ہم مجبور و بے بس ہو جاتے کیونکہ جب بیل ہی نہ ہوتے تو ہم چھکڑوں میں کیا جوتتے اور جب چھکڑوں میں جوتنے کے لئے بیل نہ ہوتے تو ظاہر ہے ہم آگے نہ بڑھ سکتے تھے

سورج کے غروب ہوتے تک یہ لوگ کافروں کا تعاقب کرتے رہے اور اس تعاقب میں انھوں نے بہت سے کافروں کو مار گرایا لیکن چونکہ تعاقب کرنے والے بہت کم تھے اس لئے آخر کار وہ خالی ہاتھ لوٹ آنے پر مجبور ہو گئے۔ رالف اس گروہ کے ساتھ گیا تھا اور چونکہ اس نے ایک بڑا رحم کا کام کیا تھا اور رحم دلی کا ثبوت دیا اس

" جیسی تمھاری مرضی سردارن ۔ ہم زولو افسروں نے ایسے تکبر کے الفاظ پہلے بھی سنے ہیں لیکن کہو سردارن اب کہاں ہیں وہ لوگ ؟ گدھوں، لومڑیوں اور اگر بھگوں سے پوچھو جنھوں نے ان کی لاشوں کو کھالیا ہے ۔"

---

## انتیسواں باب

# پیاس

جب سی ہامباڈنگان کے افسروں سے گفتگو ختم کر چکی تو اس وقت سورج غروب ہو رہا تھا اس کے باوجود امبونڈ دانہ نے سوچا کہ زدلو فوراً ہی حملہ کر دیں گے۔ لیکن ان کا یہ خیال غلط ثابت ہوا کیونکہ زدلوؤں نے چیخ کر کہا کہ امبونڈ دانہ آج رات آرام کر لیں اور یہ کہ وہ کل حملہ کریں گے تاکہ دن کی روشنی میں مالِ غنیمت سمیٹ اور تقسیم کر سکیں۔

اور دوسرے دن صبح حملہ ہوا۔ زدلوؤں نے سوارٹ ہیٹ کے آدمیوں کو اپنے آگے رکھا۔ یہ لوگ آگے رہنے کے لئے بلکہ اس جنگ میں حصہ لینے کے لئے بھی تیار نہ تھے لیکن کیا کرتے مجبور تھے اور چونکہ زدلو ان لوگوں کی بزدلی سے واقف تھے اس لئے وہ ان کا مذاق اڑانا چاہتے تھے اور اس طرح زدلو صف در صف حملہ آور ہوئے۔ ایک سیلاب بے پناہ کی طرح وہ دیوار سے ٹکرائے، بہت سے مارے گئے اور بہت سے پیچھے ہٹ گئے۔ اس کے باوجود وہ ہنس ہنس کر اور نعرے لگا لگا کر حملے کرتے رہے یہاں تک کہ انھیں بھالے مارتے مارتے امبونڈ دانہ کے بازو شل ہو گئے۔ اس کے باوجود وہ سی ہامبا کی زیرِ نگرانی جنگ کرتے رہے کیونکہ وہ اپنی سردارن کی تلخ باتوں اور زہریلی سرزنش سے ڈرتے تھے اور سچ تو یہ ہے کہ یہ قدرتی اور چٹانی قلعہ واقعی ناقابل تسخیر تھا خصوصاً اس فوج کے لئے جو صرف بھالوں سے مسلح ہو اور اگر اس کا بچاؤ زدلو کر رہے ہوتے تو یہ پہاڑ کبھی فتح نہ ہوتا۔

ایک گھنٹے تک جنگ اسی طرح جاری رہی اور تب زدلو افسروں نے اپنے آدمیوں کو پیچھے ہٹایا اور خود سوارٹ ہیٹ سے مشورہ کرنے لگے کیونکہ بہت سے زدلو سپاہی مارے

گئے تھے اور انھوں نے سمجھ لیا تھا کہ وہ اس طرح دریا پر کبھی قبضہ نہ کر سکیں گے چنانچہ کوئی دوسری تجویز سوچی جائے۔ اور یہ تجویز سوارٹ ہیٹ کو سوجھ گئی۔

دریا پہاڑ کے پہلو سے نکل رہا تھا لیکن ایک چشمے کی صورت میں نہیں بلکہ ایک پُرشور چادرِ آب کی صورت میں۔ یہاں دریا اتنا گہرا اور اس کا بہاؤ تیز تھا کہ اسپونڈ دانہ اپنی تین بچاؤ دیواریں اس کے کنارے پر ہی بنا سکے تھے کیونکہ پانی ایک تنگ گہری گھاٹی میں سے گزر رہا تھا اور بہت سے درختوں سے تنوں کو آپس میں باندھ کر پشتہ بنایا گیا جو دریا کے ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک چلا گیا تھا۔ اس دریا کے عین بیچ میں ایک لمبی چٹان تھی جس پر پانی اچھل اچھل کر کف اچھال رہا تھا اور اس پر سے گزر رہا تھا لیکن جہاں پانی تین فٹ سے زیادہ گہرا نہ تھا۔ یہ چٹان آخری دیوار کے ذرا ادھر سے شروع ہوتی تھی اور پہلی دیوار کے کوئی پچیس فٹ قریب تک چلی گئی تھی۔ سوارٹ ہیٹ نے یہ چٹان پہلے ہی سے دیکھ لی تھی۔

"دیکھو۔ وہ ہے وہ زمین جس پر سوار ہو کر تم فتح کی منزل تک پہونچ سکتے ہو" سوارٹ ہیٹ نے اس چٹان کی طرف اشارہ کر کے کہا۔

"وہ کیسے بل ہیڈ؟" سپہ سالار نے پوچھا۔

"وہ اس طرح، وہ سامنے جو درخت اُگے ہوئے ہیں انھیں کاٹ دو اور ان کے ذریعہ کنارے سے چٹان تک ایک پل بناؤ۔ پھر اس چٹان پر پہونچ کر اس پر چل پڑو ـــــ وہاں پانی بس کمر کمر گہرا ہے ـــــ یہاں تک کہ تم تیسری دیوار تک پہونچ جاؤ گے اور اندرونی کنارے تک پہونچ جاؤ گے۔"

حالانکہ سپہ سالار بہادر آدمی تھا ـــــ اور اُس زمانے میں ہر فرد بہادر ہی ہوا کرتا تھا ـــــ تاہم اس نے مشکوک نظروں سے شور مچاتے، اچھلتے اور کف اڑاتے ہوئے پانی کی طرف دیکھا۔

"بل ہیڈ! اس پانی میں موت ہے" اس نے کہا۔

"ہاں۔ چند آدمیوں کے لئے موت ہے لیکن بقیہ کے لئے فتح ہے" سوارٹ ہیٹ نے جواب دیا" لیکن اگر تم موت سے ڈرتے ہو تو واپس جاؤ اور ڈنگان کے سامنے اس کا اقرار کر لو۔ تم جانتے یہ پہاڑ ناقابل تسخیر ہے اور اسے فتح کرنے کا اس کے علاوہ اور کوئی راستہ نہیں ہے۔ امبوانڈوانہ کو پیاسا مار کر ہی ہم اس پر قبضہ کر سکتے ہیں"۔

"سفید فام! میں نہ موت سے ڈرتا ہوں اور نہ کسی اور چیز سے" زولو سپہ سالار نے کہا" لیکن اگر تم واقعی بہادر ہو تو ہمیں یہ راستہ کیوں بتاتے ہو؟ تم خود کیوں نہیں جاتے؟"

سوارٹ ہیٹ نے شانے اچکائے۔

"چند در چند وجوہات کی بنا پر میں ابھی زندہ رہنا چاہتا ہوں اس کے علاوہ میں ڈنگان کا سپاہی نہیں ہوں" اس نے جواب دیا۔

چنانچہ سپہ سالار نے ان زولوؤں کو، جن کے پاس جنگی کلہاڑے تھے، تین سب سے بلند درختوں کو کاٹنے کا حکم دیا۔ ان زولوؤں کے کلہاڑے ہلکے تھے۔

بہر حال جب درخت کٹ گئے تو وہ انھیں لڑھکا کر اس جگہ لے آئے جہاں سے وہ زیر آب چٹان شروع ہوتی تھی۔ سبی ہامیا زولوؤں کی یہ کارروائی دیکھ رہی تھی پہلے تو سمجھی کہ زولو دیوار توڑنے کے لئے درخت کاٹ رہے ہیں کہ ان کے تنوں کو ٹکرا ٹکرا کر دیوار گرادیں۔ جب وہ لوگ تنوں کو لڑھکا کر ڈھلان پر لائے تو وہ ان کا ارادہ بھانپ گئی

"زولو براہ دریا ہم پر حملہ آور ہو رہے ہیں" اس نے کہا

اور اپنے آدمیوں کو طلب کیا اور ان سے کہا کہ وہ ان زولوؤں پر حملہ کریں اور انھیں کنارے سے چٹان تک پل بنانے سے روک دیں لیکن امبوانڈوانہ نے کوئی جواب نہ دیا کیونکہ وہ کھلے میدان میں زولوؤں سے جنگ کرنے کی جرأت نہ کر سکتے تھے۔

"پانی انھیں اپنے ساتھ گھسیٹ لے جائے گا" امپونڈوانہ نے جواب دیا۔ "اس کے علاوہ اگر وہ یہاں تک آنے میں کامیاب ہو گئے تو ہم اپنے بھالوں سے ان کا خاتمہ کر دیں گے یا انھیں ہٹا دیں گے۔"

"بزدلو" سی ہامبا نے کہا۔ "اگر تم مارے گئے تو اس کے ذمہ دار خود تم ہو گے۔"

چنانچہ امپونڈوانہ پہلی دیوار کے پیچھے ہی کھڑے رہے اور وہاں سے ان زولوؤں کی طرف بھالے پھینکتے رہے جو صرف تیس قدم دور پل بنا رہے تھے۔ زنٹی ان پر گولیاں چلا رہا تھا اور اس نے کئی ایک زولوؤں کو مار گرایا۔ لیکن دوسرے بہت سے زولوؤں نے آگے بڑھ کر پل بناتے ہوئے زولوؤں اور امپونڈوانہ کے درمیان اپنی ڈھالوں کی روک بنا دی چنانچہ اب امپونڈوانہ کے بھالے انھیں کوئی نقصان نہ پہنچا رہے تھے اور زنٹی کی بندوق کی گولیاں انھیں جو تھوڑا بہت نقصان پہنچا رہی تھیں اس کی انھوں نے کوئی پروا نہ کی۔

کچھ ہی دیر بعد درختوں کے تنوں کا پل بن چکا تھا۔ اب سپہ سالار نے ایک افسر کو حکم دیا کہ وہ اپنے سپاہیوں کو اس پل پر سے لے جائے۔ یہاں میں یہ بتا دوں کہ کافر پانی میں ڈوب کر مرنے سے ڈرتے ہیں۔ حالانکہ یہ افسر، جسے سپہ سالار نے حکم دیا تھا بہادر اور نڈر تھا اگر اسے حکم دیا جاتا تو وہ تن تنہا دیوار پر حملہ کر دیتا لیکن وہ خون بھری نظروں سے غصیلے دریا کی طرف دیکھ رہا تھا اور خاموش تھا۔ لیکن سپہ سالار بھی وہ شخص تھا جو شاکا کے ماتحت رہا تھا چنانچہ جانتا تھا کہ ان لوگوں کو کس طرح سیدھا کیا جاتا ہے جو خوف کا اظہار کرتے اور کسی حکم کی تعمیل کرتے ہچکچاتے ہیں۔ چنانچہ اس نے اپنا بھالا بلند کیا اور چشم زدن میں اس کے بھالے کی نوک اس افسر کی پیٹھ کے دوسری طرف نکلی ہوئی تھی۔

"یہ انجام ہوتا ہے بزدلوں کا" سپہ سالار نے چیخ کر کہا۔

اب اس نے سپاہیوں کو آواز دی اور خود ہی تنوں کے پل پر بے دھڑک بھاگتا

ہوا زیر آب چٹان پر کود پڑا۔ پانی اس کی کمر تک آیا۔ پانی کا بہاؤ بہت زیادہ تیز تھا اور اگر دوسرے سپاہی پل عبور کر کے اس کے پاس نہ آگئے ہوتے تو یہ زولو سپہ سالار دوسرے ہی لمحے بہہ گیا ہوتا۔ چٹان پر پہونچنے والوں نے کوشش کر کے اس وقت تک اپنے قدم جمائے رکھے جب تک کہ دوسرے سپاہی وہاں نہ پہونچ گئے۔ جب بہت سے زولو چٹان پر پہونچ گئے تو انھوں نے دوہری قطار بنائی، پیچھے والے زولو نے آگے والے کی کمر پکڑ لی۔ اس کے پیچھے والے نے اس کی اور اس کے پیچھے والے نے پھر اس کی وعلیٰ ہذا القیاس۔ اسی طرح ایک انسانی زنجیر تیار ہو گئی اور پھر یہ زنجیر آہستہ آہستہ دیوار کی طرف بڑھی۔ پانی کا بہاؤ بہت زیادہ تیز تھا چنانچہ چند زولو اس زنجیر سے ٹوٹ کر گہرے پانی میں جا پڑے اور غرق ہو گئے اس کے باوجود یہ قطار بڑی ہمت اور احتیاط سے آگے بڑھتی رہی۔ اور اب وہ پہلی دیواروں کے قریب تھے اہپونڈ وانہ نے ان پر بھالوں کی بوچھار کر دی۔ بہت سے زولو مارے گئے۔ لیکن اگر کوئی زولو مارا جاتا یا زخمی ہو جاتا تو اس کی کمر پیچھے والا چھوڑ کر اسے گہرے پانی میں ڈھکیل دیتا اور جلدی سے آگے بڑھ کر دوسرے سپاہی کو، جو اس کے آگے ہوتا، کمر پکڑ لیتا۔

اہپونڈ وانہ برابر بھالے پھینک رہے تھے۔ لیکن زولوؤں کی یہ لمبی قطار ان کی پروا کئے بغیر سانپ کی طرح آگے رینگتی رہی یہاں تک کہ اس کا اگلا سرا تیسری دیوار کے قریب پہونچ گیا اور تب افسر نے جسے حیرت ہے کہ اب تک کوئی بھالا نہ لگا تھا، اپنے سپاہیوں کو کچھ حکم دیا۔ فوراً ہی سپاہی گہرے پانی میں کود پڑے اور بدستور ایک دوسرے کی کمر پکڑے اپنے پیروں سے تیرنے لگے اور اس کنارے کی طرف گھوم گئے جو بیس گز دور تھا۔ یہاں چند چٹانیں باہر کو نکلی ہوئی تھیں۔ ان سپاہیوں نے بڑی کوششوں کے بعد یہ چٹانیں پکڑ لیں۔

اور پھر سوزانے نے، جو بلندی پر کھڑی یہ سب کچھ دیکھ رہی تھی، ایک حیرت انگیز

اور عجیب منظر دیکھا۔ اس نے بعد میں مجھے بتایا کہ ایسا منظر نہ تو اس نے پہلے کبھی دیکھا تھا اور نہ ہی پھر کبھی، جب تک وہ زندہ رہی، دیکھ سکی۔ اور جو کچھ اس نے دیکھا وہ کسی کو بھی حیرت زدہ کر دینے کے لئے کافی تھا۔

اس نے دیکھا کہ زدلوؤں کی وہ زنجیر جو گہرے پانی میں اتر گئی تھی اور پانی کا تیز بہاؤ اسے جھکولے دے رہا تھا، ایک دم سے یوں جم گئی جیسے ان لوگوں نے لنگر ڈال دیا ہو اور پھر ان لوگوں نے اپنے جسموں سے کنارے چٹان تک ایک پل بنا دیا۔ جی ہاں یہ انسانی جسموں کا ایک پل تھا جس پر سے دوسرے سپاہی بھاگتے ہوئے گذر رہے تھے۔ سپاہی ان لوگوں کے ایک سے دوسرے کندھوں پر اور ایک سے دوسرے سروں پر کود رہے تھے اور اس طرح پانی میں پل بنا کر کھڑے ہوئے زدلوؤں کے سر زیر آب ہو ہو جاتے تھے۔ ان زدلوؤں میں سے، جنھوں نے پل بنا رکھا تھا، کئی ایک غرق ہو گئے لیکن بقیہ نے اپنے پیر اس وقت تک جمائے رکھے تھے جب تک کہ کافی سے زیادہ سپاہی دوسری طرف نہ پہونچ گئے۔

جب امپونڈوانہ نے دیکھا کہ زدلو کنارے پر آ گئے ہیں تو وہ ان پر حملہ کرنے کے لیے نہ رکے، اگر انھوں نے ایسا کیا ہوتا تو وہ بہت سے زدلوؤں کو خاک و خون میں لٹا دیتے، اس کے برخلاف وہ سبی ہاما کو اپنے ساتھ گھسیٹتے ہوئے اس گھاٹی میں بھاگ پڑے جو پہاڑ کی چوٹی تک جاتی تھی۔ انھوں نے بڑے بڑے پتھر پہلے ہی سے تیار رکھے تھے چنانچہ ان پتھروں سے امپونڈوانہ نے گھاٹی کا راستہ بند کر دیا۔ چنانچہ یوں ہوا کہ زدلوؤں نے کافی جانی نقصان اٹھانے کے بعد یہ عجیب جنگ جیت لی اور امپونڈوانہ کے پینے کے پانی کا ذخیرہ اپنے قبضے میں کر لیا۔ امپونڈوانہ کے لئے پانی بند ہو چکا تھا۔

حالانکہ زدلوؤں نے یہ جنگ جیت لی تھی لیکن وہ پہاڑ فتح نہ کر سکے تھے۔

چنانچہ انھوں نے اب ان دیواروں پر حملے شروع کیے جو گھاٹی کو بند کیے ہوئے تھی وہ ان دیواروں کو گرانے یا ان پر چڑھ جانے کی کوشش کر رہے تھے لیکن وہ اپنی کوششوں میں کامیاب نہ رہے کیونکہ اوپر سے ان پر بڑے بڑے پتھر لڑھکائے گئے جنھوں نے بہت سے زدلوؤں کو کچل کر رکھ دیا اور بہت سوں کے ہاتھ پاؤں ٹوٹ گئے چنانچہ یہ لوگ پسپا ہوکر دریا کے دہانے پر آگئے۔ اس کے بعد زدلوؤں نے ہر طرف اور ہر جگہ تلاش کیا لیکن انھیں پہاڑ پر جانے کا کوئی دوسرا راستہ نہ ملا کیونکہ کوئی دوسرا راستہ تھا ہی نہیں۔

"معلوم ایسا ہوتا ہے" زدلوؤں کے سپہ سالار نے کہا" کہ اب ہمیں میٹھی جنگ کرنی پڑے گی۔ یہ پہاڑی خرگوش چونکہ ہمیں اوپر پہنچنے نہیں دیتے اس لئے ہم یہاں بیٹھ کر اس وقت کا انتظار کرتے ہیں جب کہ یہ خرگوش پیاس سے بے تاب ہوکر خود ہی ہمارے پاس پانی مانگنے آجائیں گے"۔

چنانچہ وہ انتظار کرنے لگے اور انھوں نے چوٹی کے چاروں طرف اپنے سپاہی متعین کر دیئے کہ شاید نیچے آنے کا کوئی خفیہ راستہ ہو جس سے امبوٹڈ دانہ آکر ان پر بے خبری میں حملہ نہ کر دیں۔

---

جب امبونڈ دانہ چوٹی پر پہونچ گئے تو سی ہامبا نے انھیں سخت سست کہا اور اپنے مشیروں اور افسروں سے ایسے تلخ الفاظ کہے کہ ان میں سے اکثر نے اپنے کانوں پر ہاتھ رکھ لئے کہ یہ الفاظ سُن نہ سکیں۔ لیکن دوسروں نے جواب دیا کہ وہ ان "بھوتوں" کا مقابلہ نہیں کر سکتے۔ جو جھاگ اچھالتے پانی پر چل سکتے ہوں۔"

"اب بے شک تم ان کا مقابلہ نہیں کر سکتے" سی ہامبا نے چیخ کر کہا" کیونکہ

اب وہ اطمینان سے بیٹھ رہیں گے اور ان کی طرف سے پیاس جنگ کرے گی اور پیاس ان کی بہترین دوست ہے۔ تمھاری بزدلی کی وجہ سے ہم سب مرجائیں گے اور اگر مجھے یہ خوف نہ ہوتا کہ تم ابابیل کو ان کے حوالے کردو گے تو میں بڑی خوشی سے آج ہی مرجاتی۔"

اور پھر اس نے اپنا چہرہ زمین میں چھپا لیا اور پھر کچھ نہ بولی۔ اس نے اس وقت بھی کچھ نہ کہا جب اس سے کہا گیا کہ زولوؤں پر بڑے بڑے پتھر لڑھکا کر انھیں کافی جانی نقصان پہونچایا گیا اور یہ کہ وہ پسپا ہوگئے۔

چوٹی پر کا چھوٹا چشمہ ان ہزاروں آدمیوں کی پیاس بجھاتا رہا جو ڈھلان پر کے کرال خالی کر کے اوپر آگئے تھے لیکن پانی اتنا تھا کہ مویشیوں کو نہ دیا جاسکتا تھا۔ تیسری رات کو مویشی پیاس سے ایسے بے تاب ہوئے کہ وہ کرال توڑ کر بھاگ نکلے اور چشمے میں اتر کر اپنے کھروں سے اسے اس بری طرح روندا کہ چشمہ کیچڑ میں تبدیل ہوگیا اب وہاں پانی نہ تھا امبونڈ دانہ نے چشمے کے کنارے پر اور خود چشمے کے پیندے میں بھی پانی حاصل کرنے کے لئے گڑھے کھودے لیکن ان میں سے کبھی زیادہ پانی نہ نکلا کیونکہ ذرا سا کھودنے کے بعد ہی چٹان نکل آتی تھی۔ اور معلوم ایسا ہوتا تھا کہ چشمے کا منبع بھی یا تو بند ہوگیا تھا یا اندر ہی اندر کسی اور طرف پلٹ گیا تھا۔

چنانچہ اب چوٹی پر رہنے والے پیاس کی خوفناک تکلیف کا مزہ چکھنے لگے۔ اور مویشی ایسے پاگل ہوئے کہ وہ ڈکرانے اور ادھر ادھر بھاگنے لگے اور جو بھی ان کے سامنے آتا اسے یہ باؤلے مویشی رگید دیتے یا اپنے کھروں تلے کچل دیتے۔ اسی نئی مصیبت سے نجات حاصل کرنے کے لئے امبونڈ دانہ ان مویشیوں کو چوٹی پر سے گھاٹی میں ہنکانے لگے لیکن زولوؤں نے سمجھ لیا تھا کہ یہ مویشی امبونڈ دانہ کے

لئے کیسی زبردست مصیبت بنے ہوئے تھے چنانچہ وہ بھالے مار مار کر انھیں واپس امپونڈ دانہ کی طرف لوٹا دیتے۔

یہ ترکیب کامیاب نہ ہوئی تو امپونڈوانہ نے دوسری ترکیب آزمائی۔ وہ مویشیوں کو چوٹی کے کنارے تک ہنکا لائے اور پھر انھیں نیچے ڈھکیل دینے کی کوشش کی لیکن سانڈ اور بیل بجائے اس کے کہ بلندیوں پر سے نیچے کود پڑتے خود امپونڈوانہ پر پلٹ پڑے اور ان میں سے اکثر کو مار ڈالا۔ یہ ترکیب بھی کامیاب نہ ہوئی تو امپونڈوانہ نے زیادہ خطرناک جانوروں کو بھالے مار کر ٹھکانے لگا دیا اور بقیہ کو ان کے حال پر چھوڑ دیا۔ وہ سارے مویشیوں کو ٹھکانے نہ لگا سکتے تھے کیونکہ خوف تھا کہ ان کی لاشیں سڑ گل کر وبا پھیلا دیں گی۔

چھٹا دن طلوع ہوا تو امپونڈوانہ کا بڑا کرال جہنم کا نمونہ پیش کر رہا تھا جس میں جیسے عذاب میں پھنسی ہوئی روحیں بھٹک تڑپ اور چیخ رہی تھیں۔ سورج آگ برسا رہا تھا اور اس برستی ہوئی آگ میں مرد، عورتیں اور بچے یہاں وہاں پڑے ہوئے تھے۔ وہ پیاس سے نڈھال تھے اور جو نڈھال نہ تھے وہ تڑپ رہے تھے یا دیوانے کتوں کی طرح ادھر ادھر بھاگ رہے تھے اور اپنے بال نوچ رہے تھے۔ عورتوں کی چھاتیاں خشک ہو گئیں اور شیر خوار بچے مر گئے لیکن بچوں کی یہ لاشیں اب بھی بے سدھ پڑی ہوئی عورتوں کے سینے پر پڑی ہوئی تھیں اور ان کے بے جان اور سرد ہونٹوں میں اب بھی ماؤں کی خشک چھاتیوں کی ٹھنیاں دبی ہوئی تھیں۔ ایک طرف تین مرد ایک بڑھیا کو جھونپڑی میں سے باہر گھسیٹ لائے تھے اور اسے بڑی بے دردی سے پیٹ رہے تھے کہ وہ انھیں پانی کا وہ ذخیرہ بتا دے جو اس نے چھپا رکھا ہے بڑھیا رو رہی تھی، ہاتھ جوڑ رہی تھی اور سارے دیوتاؤں کی قسم کھا کر کہہ رہی تھی کہ اس نے کہیں پانی نہیں چھپایا ہے ادھر چند آدمی ایک

گائے کو ذبح کر رہے تھے کہ اس کا خون پی کر اپنی پیاس بجھائیں اور ایک طرف ایک لڑکی پتھر اٹھا کر ان کے نیچے لگی ہوئی نمی چاٹ رہی تھی۔

ان دل خراش مناظر کے درمیان، جو اس جھونپڑی کے باہر دیکھے جا سکتے تھے، سی ہامبا سر جھکائے بیٹھی تھی۔ وہ چونکہ سردارن تھی اس لئے اس کے پاس اب بھی تھوڑا سا پانی تھا جو ایک تونبی میں بھرا ہوا تھا۔ اس تونبی میں سے اس نے سوزانے کو تو پانی پلایا تھا لیکن خود نہ پیا تھا کیونکہ اس کی رعایا پیاسی تھی۔

دفعتہ سی ہامبا کی نظر اس لڑکی پر پڑی جو پتھروں پر سے نمی چاٹ رہی تھی۔ سی ہامبا کا دل رو اٹھا۔ اس نے جھونپڑی میں جا کر تونبی میں سے تھوڑا سا پانی ایک آبخورے میں انڈیلا اور پھر اس لڑکی کو آواز دی۔ لڑکی لڑکھڑاتی ٹانگوں سے چلتی ہوئی اپنی سردارن کے سامنے آ کھڑی ہوئی۔ سی ہامبا نے اسے آبخورا دیتے ہوئے کہا کہ وہ تھوڑا تھوڑا پانی پیئے۔

چشم زدن میں لڑکی پیالہ خالی کر چکی تھی۔ فوراً ہی اس کی بے نور آنکھوں میں حیات کی چمک آ گئی اور اس کی زبان کھل گئی اور سی ہامبا کو دعائیں دینے لگی۔ اس نے اشارے سے لڑکی کو کہا کہ اب وہ جائے اور خود جھونپڑی میں آ گئی کہ رو کر اپنے دل کی بھڑاس نکال لے لیکن وہ رو بھی نہ سکی کیونکہ اُس کے آنسو خشک ہو گئے تھے۔

"تین دن اور" وہ دل میں بولی "اور اگر ان تین دنوں میں بارش آ گئی تب تو ٹھیک ہے ورنہ یہ سب کے سب مر جائیں گے۔ ہاں یہ لوگ جو بزدل ہیں اور وہ لوگ بھی جو ان کی بزدلی کا خمیازہ بے قصور رہی بھگت رہے ہیں۔

اور عین اس وقت سوزانے جھونپڑی میں داخل ہوئی۔ سی ہامبا نے

دیکھا کہ وہ کوئی خبر لے کر آئی تھی۔

"کیا بات ہے ابابیل؟" اس نے پوچھا" اور کہاں سے آرہی ہو تم؟"

"میں اُس بلند چوٹی پر سے آرہی ہوں جس کی چٹانی کرسی میں میں بیٹھا کرتی ہوں" سوزا نے جواب دیا" میں لوگوں کو پیاس سے تڑپتے نہیں دیکھ سکتی چنانچہ میں دن بھر وہیں بیٹھ رہتی ہوں۔ اور سنو سی ہامبا زنولو واپس جا رہے ہیں میں نے انھیں نیچے کے میدان میں سے گزرتے دیکھا ہے لیکن وہ زولولینڈ کی طرف نہیں بلکہ کوہ کاتھلامبا کی طرف جا رہے ہیں"

---

## تیسواں باب
# ترغیب

سوزانے کے اس انکشاف نے پہلے تو سی ہا مبا کو چونکا دیا اور پھر اسکی آنکھوں میں امید کی چمک آگئی لیکن یہ چمک پھر فوراً بجھ گئی۔

"یہ کوئی فریب ہے" وہ بولی "فریب ہی ہو سکتا ہے۔ آج تک نہ تو ایسا دیکھا اور نہ سُنا کہ زولوؤں نے اپنے ہاتھ میں آیا ہوا شکار چھوڑ دیا ہو۔ سپہ سالار اپنی فوج بادشاہ کے حکم کے بغیر یہاں سے ہٹا ہی نہیں سکتا"

سی ہا مبا اسی وقت اٹھ کر جھونپڑی سے باہر آئی تو اس کی مڈبھیڑ کئی دوسرے آدمیوں سے ہوئی جو یہی خبر لے کر اور بھاگتے ہوئے آئے تھے۔

سی ہا مبا نے ان میں سے چند لوگوں کو اور ان کے ساتھ زنٹی کو بھی پوری خبر لانے کے لئے گھاٹی کی طرف بھیج دیا۔ زنٹی کو بھیجنے کی وجہ یہ تھی کہ سی ہا مبا کو اپنے لوگوں پر بہت کم اور زنٹی پر بہت زیادہ بھروسہ تھا۔

ایک گھنٹے بعد یہ لوگ واپس آگئے اور ان کے بشرے سے عجیب جذبات عیاں تھے اور سی ہا مبا حالانکہ بہت زیادہ ہوشیار تھی لیکن ان جذبات کو سمجھ نہ سکی۔

"کیو راستہ صاف ہے؟" اس نے پوچھا۔

"نہیں سردارن" ان لوگوں نے جواب دیا "ڈنگان کا حکم آیا اور زولو چلے گئے، ہم نہیں جانتے کہ وہ کہاں گئے ہیں لیکن بل ہیڈا اپنے ان آدمیوں کے ساتھ جو زندہ بچ گئے ہیں، راستہ روکے ہوئے ہے۔

"اس سفید فام سے تم نے بات چیت کی؟" سی ہامبا نے پوچھا۔

"ہاں"

"سناؤ۔ کیا کہا تم نے اور کیا جواب دیا اس نے"

اس پر وہ لوگ ایک دوسرے کی طرف دیکھنے لگے جیسے شرمندہ ہوں۔

چند لمحوں بعد اس شخص نے جو معمر تھا کہنا شروع کیا۔

"سردارن! بل ہیڈ نے ایک شرط پیش کی ہے اور یہ ہیں اسکے الفاظ۔ اے امپونڈوا نا! تم پیاس سے ایڑیاں رگڑ رگڑ کر مر رہے ہو اور یہ میں جانتا ہوں بیشک زولو چلے گئے ہیں اور میرے ساتھ بہت کم آدمی ہیں اسکے باوجود تم اس گھاٹی میں آکر نہ تو ہمارا مقابلہ کر سکتے ہو اور نہ ہی باہر نکل سکتے ہو چنانچہ اب مجھے صرف یہ کرنا ہے کہ مزید چند دنوں تک یہاں بیٹھا رہوں یہاں تک کہ تم سب کے سب اور تمھارے مویشی بھی پیاس سے مر جائیں لیکن میں نہیں چاہتا کہ تم لوگ مر جاؤ کیونکہ تمھارے ساتھ میرا کوئی جھگڑا نہیں ہے اور اگر تم مر گئے تو تمھارے ساتھ وہ بھی مر جائے گی جو تمھارے ساتھ رہتی ہے ___ اور جسے میں زندہ رکھنا چاہتا ہوں۔ چنانچہ میں ایک شرط پیش کرتا ہوں: اپنی سردارن سی ہامبا کو اور اس کے ساتھ ابابیل کو میرے حوالے کر دو اور میں تم سب کو آزاد کر دوں گا اور تمھارا جس طرف جی چاہے اپنے بیوی بچوں کے ساتھ نکل جاؤ۔ بیشک میں اس پہاڑ پر قبضہ کر لوں گا اور مستقل طور پر یہیں مقیم ہو جاؤں گا لیکن وعدہ کرتا ہوں کہ تمھارے مویشی میں سے آدھے تمھیں لوٹا دوں گا۔"

"سردارن! جب بل ہیڈ خاموش ہوا تو ہم نے آپس میں مشورہ کرنے کے بعد اسے یہ جواب دیا ___ بل ہیڈ! ہم اپنی سردارن اور اس کی سفید فام بہن کو تمھارے حوالے نہیں کر سکتے۔ اس ذلت سے تو موت بہتر ہے۔ البتہ اگر تم نے ہمارا راستہ چھوڑ دیا اور ہمیں آزاد کر دیا تو ہم ان دونوں کو اپنے درمیان لے کر یہاں سے

نکلیں گے اور تب اگر تم نے انھیں زبردستی ہمارے درمیان سے نکال لیا تو ظاہر ہے کہ اس میں ہمارا قصور نہ ہوگا اور ہم ذلت سے بھی بچ جائیں گے، اور اگر ان دونوں نے ہمارے ساتھ آنا پسند نہ کیا تو ہمارے چلے جانے کے بعد تم پہاڑ کی چوٹی پر جاکر ان دونوں پر قبضہ کر سکتے ہو۔"

"ہماری یہ شرط بل ہیڈ نے مان لی اور کہا ــــ مجھے منظور ہے۔ تم ابابیل کو اس چٹانی کرسی پر بٹھادو جہاں وہ بیٹھا کرتی ہے اور اس کے قریب سی ہامبا کو کھڑا کردو تاکہ میں اپنی آنکھوں سے دیکھ لوں کہ وہ دونوں محفوظ ہیں اور سلامت۔ اس کے بعد تم لوگ جاسکتے ہو۔ چنانچہ یہ ہمارے اور بل ہیڈ کے درمیان طے پایا کہ کل صبح بل ہیڈ ہمارے لئے راستہ کھول دے گا اور ہمیں دریا تک جانے اور پانی پینے دے گا اور اس کے بعد ہم جس طرف چاہیں جاسکتے ہیں۔"

اپنے لوگوں کی یہ شرمناک اور ذلیل باتیں سنیں تو سی ہامبا غصے سے کانپنے لگی اس کا غصہ اتنا بڑھا ہوا تھا کہ چند لمحوں تک تو اس کے منھ سے کوئی لفظ نہ نکلا۔ آخرکار اس نے کانپتی ہوئی آواز میں کہا :۔

"لعنت ہے تم لوگوں پر بزدلو۔ یہ باتیں میرے سامنے بیان کرنے کی جرأت تم نے کی کس طرح ؟ تم بہت زیادہ تعداد میں ہو چنانچہ گھاٹی میں گھس کر بل ہیڈ اور اس کے گنے چنے آدمیوں پر حملہ کرکے دریا پر قبضہ کیوں نہیں کر لیتے ؟"

"سردارن !" اس سمر شخص نے کہا" ہمیں یہ باتیں کہنے کی جرأت کرنی پڑی کیونکہ تم جانو بھوک کے بھالوں کے سامنے عزت قائم نہیں رہ سکتی۔ تم گھاٹی پر حملہ کرنے کو کہتی ہو لیکن ہم جانتے ہیں اور تم بھی جانتی ہو کہ اس گھاٹی میں صرف دس آدمی سینکڑوں آدمیوں کو روک سکتے اور کامیابی سے ان کا مقابلہ کر سکتے ہیں۔ اس کے علاوہ پیاس نے ہماری قوت زائل کر دی ہے اور ہم جنگ سے اکتا گئے ہیں۔

سنو۔ ایک طرف سینکڑوں آدمیوں کی زندگی کا سوال ہے اور اس میں تم اور ابابیل بھی شامل ہو اور دوسری طرف یہ ذلت ہے۔ چنانچہ ہم مرنے پر اس ذلت کو ترجیح دیتے ہیں۔ اب اگر تم اور ابابیل بل ہیڈ کے ہاتھوں میں پڑنا نہیں چاہتیں تو تم بے شک وہ کر سکتی ہو جو ہم نے عزت کو ترجیح دے کر کیا ہوتا۔ سردارن! تم مر سکتی ہو اور یہ اطمینان کر کے مر سکتی ہو کہ تم مر کر ان سینکڑوں انسانوں کی زندگی بچا رہی ہو جن پر تم نے حکومت کی ہے۔"

"سنو سردارن! ہم نے تمھیں نہیں بلایا تھا بلکہ اپنے بھائی کی، جو ہمارا سردار تھا، موت کے بعد خود تم ہمارے پاس آئی تھیں۔ ہم نے تمھیں خوشی سے قبول کر لیا اور تم دو سال تک ہم پر حکومت کرتی رہیں لیکن تم ہمیں جنگجو بنانا چاہتی ہو حالانکہ ہم لوگ جنگجو نہیں۔ ہم امن و سکون چاہتے ہیں۔ اس کے علاوہ تم نے وعدہ کیا تھا کہ تمھاری سفید فام بہن ہمارے لئے مسرتیں اور سکون لائے گی لیکن ہمارے لئے وہ ایک مجسم بدشگونی ثابت ہوئی ہے کیونکہ جب سے وہ یہاں آئی ہے ہم جھگڑوں اور جنگ میں پھنسے ہوئے ہیں۔ اس کی وجہ سے ہم اس پہاڑ میں قید ہو گئے ہیں اور جب بھی ہم میں سے کوئی پہاڑ پر سے اتر کر میدانوں میں گیا ہے مارا گیا ہے۔ چنانچہ اب ہم اس منحوس ابابیل کو برداشت نہیں کر سکتے۔ وہ اپنی قسمت خود ہی تلاش کرے۔ یہ ہماری اور ہماری بیویوں کی اور ہماری اولاد کی زندگی اور موت کا سوال ہے اور ہمیں اپنی زندگیاں عزیز ہیں۔"

"اس کے علاوہ ہمارے اور ابابیل کے درمیان جو کچھ طے ہوا ہے اس کی خبر امپونڈدانہ کے بچے بچے تک پہونچ گئی ہے اور اب اگر ہم نے ایسا نہ کیا جیسا کہ طے پایا ہے تو یہ لوگ ہمارے اور ساتھ میں تمھارے اور ابابیل کے بھی ٹکڑے اڑا دیں گے کیونکہ پیاس نے انھیں دیوانہ بنا رکھا ہے۔ ہمارے دل اداس ہیں

سردارنی۔ لیکن کیا کریں مجبوری ہے۔ تم جانو قسمت سے کوئی نہیں لڑ سکتا۔"

"میں لڑ سکتی ہوں" سی ہامبا نے کہا "لیکن تم فکر نہ کرو۔ کل صبح تم ہمیں اس بلند چٹان پر دیکھ لوگے۔ اب جاؤ یہاں سے بزدلو۔ میں تمھاری صورت تک دیکھنا نہیں چاہتی۔ تم مرد نہیں ہو کہ دریا پر اپنا قبضہ قائم نہ رکھ سکے۔ تم مرد نہیں کہ بل ہیڈ اور اس کے ساتھیوں پر حملہ کرکے دریا تک پہونچنے سے ڈرتے ہو۔ تم ہجڑے ہو چنانچہ ہم سے غداری کرکے اپنی جانیں بچا رہے ہو۔ بہت اچھا یوں ہی سہی۔ لیکن اتنا سن لو کہ شاکا کے گھرانے کا عذاب تم پر نازل ہوگا۔ ان بھالوں کے پھل تمھیں ورثے میں ملیں گے جن کے دستے پکڑتے تم ڈرتے ہو۔ جاؤ یہاں سے۔"

اور اس کے ان سخت الفاظوں کو ان امبونڈوانہ نے اپنے دل پر کوڑوں کی ضرب کی طرح محسوس کیا اور سی ہامبا کی شعلہ بار آنکھوں کے سامنے وہ سمٹ گئے اور پھر سر جھکا کر سپٹے ہوئے کتوں کی طرح وہاں سے چلے گئے۔

---

یہاں میں اپنی کہانی روک کر یہ بتا دینا ضروری سمجھتی کہ سی ہامبا کی یہ پیشنگوئی اسکی ہر پیشنگوئی کی طرح صحیح ثابت ہوئی۔ چند برسوں بعد پانڈا زولوؤں کا بادشاہ بنا اور ہم بوئیروں کے ساتھ زولوؤں کی جنگوں کا سلسلہ ختم ہوا اور تب زولوؤں نے، جو کبھی کسی جھگڑے کو بھولتے نہ تھے، اچانک امبونڈوانہ پر حملہ کر دیا اور رات کے وقت پہاڑ پر چڑھ گئے اور امبونڈوانہ کے ایک ایک مرد کو چن چن کر قتل کر دیا اور عورتوں اور بچوں کو زولولینڈ لے گئے چنانچہ امبونڈوانہ قبیلے کا نام و نشان تک مٹ گیا۔

---

پیاس کی تکلیف میں پھنسے ہوئے لوگوں پر سورج غروب ہو گیا اور کوہ امبونڈوانہ

کی چوٹی پر خاموشی مسلط ہو گئی لیکن اس خاموشی میں پیاس سے بے تاب ہو کر ادھر اُدھر دوڑتے ہوئے مولشیوں کی ٹاپوں اور کراہتی ہوئی اور روتے ہوئے بچوں کی آوازیں گونج رہی تھیں اور یہ عورتیں اور بچے بھی ادھر ادھر گھاس کی ان پتیوں کی تلاش میں بھٹک رہے تھے جو رات کی نمی کی وجہ سے ذرا گیلی ہو گئی ہوں اور جسے وہ چوس کر اگر ممکن ہو تو تسکین حاصل کر سکیں۔

سی ہامبا اس بڑی جھونپڑی میں پہونچی۔ جہاں وہ سوزانے کے ساتھ سویا کرتی تھی۔ سوزانے ایک اسٹول پر بیٹھی ہوئی تھی اور اس کے بشرے سے اور پھیلی ہوئی آنکھوں سے انتہائی مایوسی عیاں تھی۔

"اب کیا ہوا ؟" سوزانے نے پوچھا۔

سی ہامبا کے قریب آئی اور اپنی بانہیں اس کی گردن میں ڈال کر اس کا ماتھا چوم لیا۔

"افسوس ابابیل۔ جو نہ ہونا چاہیئے تھا وہ ہو گیا" سی ہامبا نے کہا اور پھر اس نے امپونڈوانہ کے ہتھیار ڈال دینے کے متعلق اور ان کے اور سوارٹ پیٹ کے درمیان جو کچھ طے ہوا تھا وہ سب کچھ سوزانے کو بتا دیا۔

سوزانے خاموشی سے سنتی رہی۔۔ اس کے دل میں غم اور مایوسی اس طرح بھر گئی تھی کہ اب اس میں مزید گنجائش نہ تھی چنانچہ اس کے بشرے سے اب کسی قسم کے جذبات کا اظہار نہ ہو رہا تھا۔

جب سی ہامبا خاموش ہوئی تو سوزانے نے کہا:۔

"تو قصہ آخر کار ختم ہوا۔ اور یہ ہمارے سارے مصائب اور غموں کا اور قسمت سے طویل جنگ کا بھی خاتمہ ہے۔ تو یہ ہے انجام۔ یعنی ہماری موت بلکہ میری موت کیونکہ اس سے پہلے کہ سوارٹ پیٹ مجھے انگلی بھی لگائے میں مر جاؤں گی۔ اگرچہ عزم جیسے

پہلے ایسا ہوا ہوتا تو میں خوشی سے مرجاتی لیکن اب مجھے معلوم ہو گیا ہے کہ میرا شوہر زندہ ہے چنانچہ میں اسے دیکھنے کا ارمان لے کر اس دنیا سے جاؤں گی ۔"

اور اس نے سی ہا میبا کے شانے پر سر رکھ دیا اور رونے لگی سی ہا میبا بھی رو رہی تھی۔ کچھ دیر بعد سی ہا میبا نے کہا :-

"میرے دماغ پر اندھیرا چھایا ہوا ہے حالانکہ اس وقت اسے صاف ہونا چاہیے ابابیل ! اپنے خدا سے دعا کرو کہ وہ مجھے روشنی دکھائے اور میں کوئی راستہ تلاش کر سکوں کیونکہ اب بھی وقت ہے بے شک ہم مایوسی کے جنگل میں بھٹک رہے ہیں لیکن کوئی ایسا جنگل نہیں ہے جس سے باہر نکلنے کا راستہ آدمی تلاش نہ کر لے۔ چنانچہ دعا کرو کہ مجھے روشنی دی جائے اور میں کوئی راستہ تلاش کر سکوں کیونکہ تمھاری زندگی کا انحصار اسی پر ہے ۔"

چنانچہ سوزانے دعا مانگنے لگی لیکن وہ بے حد تھکی ہوئی سی اور اداس تھی، چنانچہ کچھ دیر بعد اسے نیند آگئی اور سی ہا میبا بھی سو گئی ۔ جب سی ہا میبا کی آنکھ کھلی تو آدھی رات ہونے میں ایک گھنٹہ باقی تھا ۔ جھونپڑی میں ایک دیا ٹمٹما رہا تھا اور اس کی لرزتی ہوئی روشنی میں وہ قریب سوئی ہوئی سوزانے کا سفید چہرہ دیکھ سکتی تھی یہ سوچ کر اس کے منھ سے ایک آہ نکل گئی کہ کل کا سورج غروب ہونے سے پہلے یہ چہرہ اور بھی زیادہ سفید ہو جائے گا کیونکہ وہ جانتی تھی کہ سوزانے امیونڈوانہ کی طرح نہ تھی جنھوں نے موت پر ذلت کی زندگی کو ترجیح دی تھی ۔

"کاش کہ میری عقلمندی اور ہوشیاری عود کر آئے" وہ بڑبڑائی "اے ابابیل کے خدا ! مجھے راستہ بتا اور میں سچ کہتی ہوں کہ اپنی اس سفید فام بہن کی خاطر اپنی جان تک دے دوں گی ، اے ستاروں کے روشن کرنے والے ! میں اپنے لیے کچھ نہیں مانگتی کیونکہ میں تیرے پجاریوں میں سے نہیں ہوں لیکن میں اس کے لئے

مانگتی ہوں جو تیری پوجا کرتی ہے۔ میری جان لے لے لیکن اسے بچا لے۔"

سی ہامبا نے سچے دل سے یہ دعا مانگی تھی اور اپنے لئے نہیں بلکہ کسی اور کے لئے چنانچہ معلوم ایسا ہوتا ہے کہ خدا نے اس کی دعا سن لی حالانکہ وہ کافر تھی۔ بہر حال ہوا یہ کہ جب وہ اپنی نگاہیں ادھر ادھر دوڑا رہی تھی تو اس کی نظر جھونپڑی میں رکھے ہوئے مٹی کے چند برتنوں پر پڑی۔ ان برسوں میں جب تک کہ سوزا نے اسپونٹدوانہ میں رہی۔ اس کے صرف دو مشاغل تھے جن کے ذریعہ وہ اپنا وقت گذارا کرتی تھی ان میں سے ایک تو یہ تھا کہ وہ چاقو سے لکڑی کو چھیل کر اس سے کھلونے بنایا کرتی تھی اور دوسرا یہ کہ وہ مٹی کے برتنوں پر رنگ سے تصویریں بناتی تھی۔ ان برتنوں کو بعد میں آگ میں ڈال کر پکایا جاتا تھا بطور رنگ کے وہ ایک خاص قسم کی چکنی مٹی استعمال کرتی تھی جو پہاڑ کی ڈھلانوں پر کثرت سے پائی جاتی تھی۔ سُرخ، کالی، سفید اور پیلی مٹی۔ اس پہاڑ پر خاص قسم کے درخت اُگ رہے تھے۔ سوزا نے ان درختوں کے پھلوں کے چھلکوں کو ابال کر ان سے ایک قسم کی روشنائی بناتی تھی۔

ان برتنوں اور ان کے قریب رکھے ہوئے بکری کے بالوں کے برشوں پر اس کی نظر پڑی تو سی ہامبا کے دماغ پر سے دفعتہً اندھیرا چھٹ گیا اور دوسرے ہی لمحے ایک ترکیب وہ سوچ چکی تھی اور اسے یقین تھا کہ یہ ترکیب ہٹ پڑ ہی نہیں سکتی۔ کل صبح ہزاروں کی تعداد میں اسپونٹدوانہ پہاڑ پر سے اتریں گے اور گھاٹی میں سے گذر کر نیچے میدان میں پہنچ جائیں گے۔ ٹھیک ہے سوزا نے بھی ان لوگوں کے ساتھ جائے گی۔ ہاں وہ ایک سیاہ فام عورت بن کر جائے گی۔ اس کی آنکھیں اور بال کالے تھے اور ان رنگوں سے، جن سے سوزا نے مٹی کے برتنوں پر تصویریں بنایا کرتی تھی، اس کے چہرے کا رنگ کالا کیا جا سکتا تھا اور پھر ہزاروں کے مجمع

ہیں کون اسے پہچان سکے گا خصوصاً اس لئے بھی کہ وہ کافروں کی بولی اتنی روانی سے بولتی تھی جیسے کافروں میں ہی پیدا ہوئی ہو۔ لیکن ۔۔ بل ہیڈ بڑا ہی ہوشیار تھا چنانچہ وہ یقیناً اس قسم کی چالاکی کے لئے تیار ہو گا۔ سبی ہامبا اسے کس طرح دھوکا دے سکتی تھی ؟

ایک بار پھر اس نے برتنوں کی طرف دیکھا اور ایک بار پھر اس کے دماغ کے دریچے کھل گئے۔ سوزانے کی یہ عادت تھی کہ وہ ہر صبح اپنی بلند چٹانی کرسی پر جا بیٹھتی اور سورج کے طلوع ہونے کا نظارہ کیا کرتی تھی اور پھر اُمید بھری نگاہوں سے نیچے وادیوں اور میدانوں کی طرف دیکھا کرتی تھی کہ شاید اسے بچانے کے لئے بوئر آرہے ہوں گے۔ سوراٹ پیٹ سوزانے کی اس عادت سے واقف تھا۔ یہ بلند چٹانی کرسی نیچے اور درّے کے دہانے سے دیکھی جاسکتی تھی چنانچہ سوارٹ پیٹ ہر صبح درّے کے دہانے پر آکر کھڑا ہوتا اور پانچسونٹ کی بلندی پر بیٹھی ہوئی اس لڑکی کی طرف گھنٹوں تک دیکھا کرتا جسے وہ حاصل نہ کر سکا تھا۔

بس تو ٹھیک ہے۔ کل صبح ایک دوسری سفید فام عورت سوارٹ پیٹ کی نگاہوں کی پیاس بجھانے کے لئے اس بلند چٹانی کرسی پر بیٹھی ہوئی ہوگی یا کم سے کم یہ وہ عورت ہوگی جو بظاہر سفید دکھائی دے گی۔ چوٹی کے کنارے پر اور اس کرسی نما چٹان کے قریب ایک لڑکی کی لاش پڑی ہوئی تھی۔ یہ لڑکی پیاس سے تڑپ تڑپ کر اسی دن مری تھی۔ اگر لاش کے بازوؤں، پیروں اور چہرے کو سفید رنگ دیا جائے اسے سوزانے کا سفید کھال کا جبہ پہنا دیا جائے اور پھر اسے اس چٹانی کرسی پر بٹھا دیا جائے تو پانچسونٹ کی گہرائیوں میں سے اس کی طرف دیکھنے والا کیا اسے پہچان سکے گا کہ یہ سوزانے نہیں بلکہ کوئی اور ہے؟ اور اگر سوارٹ پیٹ حسب معمول اسے دیکھنے کے لئے درّے کے دہانے پر آکھڑا ہوا، اور وہ یقیناً آکھڑا ہوگا تو

پھر کون ہوگا جو فرار ہوتے ہوئے امبوندوانہ میں اسی لڑکی کو تلاش کرے جوان کے خیال میں چٹانی کرسی پہ بیٹھی ہوئی ہوگی؟ ترکیب بہت عمدہ تھی جو کامیاب ہوسکتی تھی لیکن وقت بہت کم تھا۔

"ابابیل! اٹھو" سی ہامبا نے سوزانے کو آہستہ سے جھنجھوڑا تو فوراً اٹھ بیٹھی۔

"کیا بات ہے سی ہامبا؟" اس نے پوچھا۔ کیا پھر کوئی نئی مصیبت آئی ہے؟"

"وہ روشنی مجھے مل گئی ہے جس کے لئے تم نے اپنے خدا سے دعا کی تھی۔"

اور پھر اس نے اپنی تجویز سوزانے کے سامنے بیان کردی۔

"ترکیب تو بہت اچھی ہے اور میرے خیال میں کامیاب رہے گی" سوزانے نے کہا "میں ان رنگوں سے اپنے چہرے کا رنگ ایسا بنا سکتی ہوں کہ کوئی مجھے پہچان نہ سکے اور اگر میرے بال کاٹ دیئے جائیں تو کوئی مجھ میں اور ایک کافر عورت میں تمیز نہ کر سکے گا۔ لیکن ایک بات میں نہیں سمجھی"

"وہ کیا؟"

"تم کیا کرو گی سی ہامبا؟ اگر تم نے فرار ہونے کی کوشش کی تو اپنے قد و قامت کی وجہ سے فوراً پہچان لی جاؤ گی"

"میں؟" سی ہامبا قدرے ہچکچاہٹ کے بعد بولی "میں نہیں جانتی کہ میں کیا کروں گی۔ میں نے اپنے متعلق سوچا ہی نہیں۔ میں بھی کسی نہ کسی طرح نکل ہی جاؤں گی"۔

"سی ہامبا! مجھے دھوکا دینے کی کوشش نہ کرو۔ چنانچہ یہ معاملہ یہاں ختم ہوا۔ میں تمہارے بغیر نہ جاؤں گی"

"تم خود اپنی موت کا خیال کرو اور کیا اس کے بعد بھی تم کہہ سکتی ہو کہ تم نہ جاؤ گی۔؟"

"نہ جاؤں گی۔"

"واقعی تم بڑی بہادر ہو" سی ہامبا نے کہا" اتنی ہمت ہے تمھارے دل میں کہ اگر اس سے آدھی بھی اپھونڈ وانہ میں ہوتی تو آج انھیں یہ دن نہ دیکھنا پڑتا بہرحال ابابیل میں بھی بہادر ہوں، اور مجھ پر ایک ذمہ داری عائد ہے جسے میں پورا کرنا چاہتی ہوں۔ یہ ذمہ داری میں نے اس وقت قبول کی تھی جب تم نے مجھے سوارٹ بیٹ سے بچایا تھا اور میری ذمہ داری ہے خود تمھیں بچانا اور اب وہ وقت آ گیا ہے۔ سنو ابابیل! میں ڈرپوک نہیں ہوں اور مجھے اپنی پروا نہیں ہے۔ میں کہہ چکی ہوں کہ کسی نہ کسی طرح میں بھی بچ نکلوں گی لیکن تمھارے ساتھ نہیں جا سکتی۔ بعد میں میں تم سے آ ملوں گی۔ ہیں! تم انکار کر رہی ہو؟ بس تو پھر اپنے ہاتھوں سے میرا خاتمہ کر دو کیونکہ اب میں زندگی سے اکتا گئی ہوں زندگی میرے لئے سخت لیکن موت آسان ہے۔ ابابیل! اب تم خود اپنی جنگ لڑلو اور اگر ممکن ہو تو اکیلی ہی پرواز کر جاؤ"

اور اس نے چاقو نکال کر سوزانے کے گھٹنوں پر رکھ دیا۔

"تمھارا مطلب ہے کہ اگر میں نے تمھاری بات نہ مانی تو تم خودکشی کر لو گی؟" سوزانے نے پوچھا۔

"بالکل یہی مطلب ہے میرا کیونکہ میں پیاسی ہوں اس لئے ممکن ہے کہ مر کر میں اس دنیا میں پہنچ جاؤں جہاں مجھے پانی مل جائے۔ تو اب صورت حال یہ ہے کہ اگر تم نے میری بات مان لی تو میں زندہ رہوں گی اور اگر انکار کر دیا تو میں مر جاؤں گی۔"

"نہیں۔ میں ایسا نہیں کر سکتی" سوزانے نے کہا" ہم دونوں ساتھ مریں گے سی ہامبا۔"

اب سی ہاہبا سوزانے کے قریب کھسک آئی اور اس کے کان کے قریب منھ لے جا کر بولی :۔

"ابابیل! رالف کا نزی کا خیال کرو۔ سوچو کہ تمھارے بغیر اس کی زندگی کیسی ہو گی۔ ان بچوں کے متعلق سوچو جو تمھاری کوکھ سے جنم لینے والے ہیں اور اس بوسے کو یاد کرو جو تم نے رالف کو دیا تھا اور جو اس سے تمھاری محبت کا ثبوت تھا۔ ابابیل! اپنے شوہر کا خیال کرو جو تمھاری تلاش میں سرگرداں ہے ہاں۔ جو تمھاری تلاش میں بیابانوں میں بھٹک رہا ہے۔ ہاں۔ میں اس کی آواز سُن رہی ہوں۔ وہ دیوانوں کی طرح تمھیں پکار رہا ہے۔"

اور سوزانے نے ہتھیار ڈال دیئے۔

"سی ہاہبا! تم بڑے دل کی عورت ہو۔ تم بہت زیادہ شریف ہو۔" وہ بڑبڑائی۔ "تم نے مجھے اکسایا ہے، تم نے مجھے ترغیب دلائی ہے اور میں وہ کر رہی ہوں جو کرنا نہیں چاہتی۔ خدا مجھے معاف کرے۔"

---

## اکتیسواں باب

# الوداع

چنانچہ اس کے بعد وہ دونوں کام میں مصروف ہو گئیں کیونکہ سورج طلوع ہونے سے پہلے انھیں بہت کچھ کرنا تھا۔ پہلے توسی ہامبا نے ایک تیز چاقو سے سوزانے کے بال کاٹنے شروع کیے۔ اس نے اس کے بال چھوٹے کر دیے چنانچہ وہ بال، جو اب سوزانے کے سر پر رہ گئے تھے، آپ ہی آپ مڑ گئے۔ لیکن سوزانے کے بال ایسے پتلے اور نرم تھے کہ وہ کافر عورتوں کے بالوں کی طرح معلوم ہوتے ہی نہ تھے اس لیے سی ہامبا نے ان پر چربی کی چکنائی چپڑ دی اور پھر اس پر وہ سبز مٹی لگا دی جو کافر عورتیں لگایا کرتی تھیں۔ بال بن چکے تو سوزانے نے اپنے سارے کپڑے اتار دیے اور سی ہامبا نے وہ روشنائی، جو سوزانے نے بنائی تھی، چکنائی اور ایک قسم کی کالی مٹی میں حل کر کے سوزانے کے پورے جسم پر چپڑ دی۔ جب وہ خشک ہو گئی تو سوزانے کے پورے جسم کی رنگت کافر عورتوں کی سی ہو گئی۔ اب سی ہامبا نے اس کی کمر سے "موچا" (لنگوٹ) باندھ دیا جیسا کہ کافر عورتیں باندھا کرتی تھیں، اس کے پیروں میں کافر بیر تلے پہنا دیے، اس کے شانوں پر کھال کا ایک پرانا کمبل ڈال دیا۔ اور پیروں میں تاروں اور دالوں کے بنے ہوئے پازیب پہنا دیے۔ اور اس کے بعد وہ کئی منٹوں تک سوزانے کی طرف غور سے دیکھتی رہی اور جب اسے یقین ہو گیا کہ اس کی اصل رنگت کہیں سے بھی دکھائی نہیں دے رہی ہے تو وہ سر ہلا کر دروازے کی طرف چلی۔

"کہاں جا رہی ہو؟" سوزانے نے پوچھا۔

"زنٹی کو بلانے" سی ہامبا نے جواب دیا" کیونکہ اب ہمیں اس کی مدد کی ضرورت ہے۔"

"نہیں نہیں" سوزانے نے کہا" میں تقریباً برہنہ ہوں اور نہیں چاہتی کہ کوئی مرد مجھے اس حالت میں دیکھے۔ شرم آتی ہے مجھے"

"ابابیل! اب تم ایک کافر عورت ہو اور کافر عورتیں اس لباس سے شرماتی نہیں۔ اگر تم نے کبھی شرم یا گھبراہٹ کا اظہار کیا تو تم خود ہی اپنا بھونڈا پھوڑ دو گی"

"ہائے قسمت میں یہ بھی لکھا تھا۔ خیر۔ جو خدا کی مرضی" سوزانے نے کہا۔

اور پھر وہ کافروں کی طرح فرش پر اکڑوں بیٹھ گئی اور سی ہامبا کی واپسی کا انتظار کرنے لگی جو کچھ ہی دیر بعد زنٹی کو لے کر آ گئی۔ زنٹی کی حالت امپونڈ وانہ سے نسبتاً بہتر تھی۔ وہ بیوقوف سہی لیکن اس نے سمجھ لیا تھا کہ کیا ہونے والا ہے چنانچہ اس نے پتھروں میں اپنے لئے پانی پہلے ہی سے چھپا لیا تھا۔

"زنٹی" سی ہامبا نے کہا" میں تم سے چند راز کی باتیں کہنا چاہتی ہوں"

"کہو سردارن" زنٹی نے کہا اور اب اس کی نظر سوزانے پر پڑی جو چراغ کی روشنی کے حلقے میں اور فرش پر بیٹھی ہوئی تھی" لیکن یہاں تو ایک اجنبی عورت موجود ہے۔"

"یہ کوئی اجنبی عورت نہیں ہے زنٹی" سی ہامبا نے کہا" بلکہ وہ ہے جسے تم اچھی طرح جانتے ہو"

"نہیں۔ میں اسے نہیں جانتا۔ ایسی حسین عورت کو میں نے پہلے کبھی دیکھا ہوتا تو کیا میں اسے بھول سکتا تھا؟ — لیکن — ایں — لیکن" اس نے اپنی آنکھیں مل کر سوزانے کی طرف دیکھا" یہ نہیں ہو سکتا۔ میری آنکھیں یقیناً مجھے دھوکا دے رہی ہیں۔"

"ٹھیک ہے زنٹی ـ تمھاری آنکھیں تمھیں دھوکا نہیں دے رہیں۔ یہ سامنے بیٹھی ہوئی عورت ابابیل کے علاوہ اور کوئی نہیں ہے"

پہلے تو زنٹی منھ کھولے سوزانے کی طرف دیکھتا رہا اور پھر ایک دم ہنسنے لگا اور اتنا ہنسا کہ اس کی آنکھوں سے آنسو رواں ہو گئے۔ سی ہامبا نے اس کی پیٹھ پر دو ہتھڑ مار کر کہا:۔

"بیوقوف! بس بہت ہوا"

"واؤ" زنٹی نے کہا "کمال ہے یہ تو۔ یقیناً جادو ہے۔ وہ جو برف کی طرح سفید تھی کوئلے کی طرح کالی ہو گئی واؤ۔ یہ جادو کے علاوہ اور کچھ نہیں ہو سکتا"

یہ الفاظ سن کر سوزانے ایک دم سے اٹھ کھڑی ہوئی اور ایسا معلوم ہوتا تھا وہ رو پڑے گی۔ ادھر سی ہامبا اپنے الفاظ کے کوڑوں اور تھپڑوں سے زنٹی کا منھ بند کرنے کی کوشش کر رہی تھی۔ وہ خاموش تو ہو گیا لیکن آنکھیں پھاڑے بدستور سوزانے کی طرف دیکھتا رہا۔

"زنٹی!" سی ہامبا نے کہا "تم نے اب تک میری بہت سی خدمتیں کی ہیں لیکن آج تمھیں میری سب سے بڑی خدمت کرنی ہے۔ آج صبح ابیونڈ وانہ کے ساتھ ابابیل بھی یہاں سے نکل جائے گی اور اس بدلے ہوئے روپ میں اسے کوئی پہچان نہ سکے گا۔ زنٹی! تمھیں اس کے ساتھ جانا ہے لیکن اس کے ساتھ ساتھ نہیں بلکہ اس کے پیچھے اور کئی قدم دور چلنا ہے۔ میدان عبور کرنے کے بعد تم اس سے اس دندانے دار چٹان کے قریب ملو گے جو کوہ کاتھلامبا میں ہے اور وہاں سے اسے بوئیروں کے اس پڑاؤ میں پہنچا دو گے جو دریا ٹیگولا کے کنارے پر ہے۔ سمجھ گئے؟"

"سمجھ گیا سردارن۔ لیکن خود تمھارا کیا؟"

"میرا قد و قامت ایسا ہے کہ میں ہزاروں میں پہچان لی جاؤں گی" سی ہامبا نے جلدی سے کہا "چنانچہ میں یہیں پہاڑ پر اس جگہ چھپ جاؤں گی جس سے صرف میں واقف ہوں۔ بعد میں میں تم سے یورپ والوں کے پڑاؤ میں آملوں گی اور اگر نہ آؤں تو تم نئے چاند کی پہلی رات کو مجھے تلاش کرتے آجانا۔ لیکن بس۔ اب باتوں میں وقت ضائع نہ کرو کیونکہ وقت بہت کم ہے اور کام بہت ہیں۔ ہم نے ایک سفید عورت کو کالی بنایا ہے اور اب ایک کالی عورت کو سفید بنانا ہے تم دونوں میرے ساتھ آؤ۔"

اتنا کہہ کر سی ہامبا نے رنگ کا برتن اور کھال کا وہ چغہ، جو سوزا نے پہنا کرتی تھی، زنٹی کے ہاتھ میں دیا۔ خود سی ہامبا نے بیل کی کھال کی پٹیاں، جو سفید رنگی ہوئی تھیں اور رسیوں کا کام دیتی تھیں، اٹھائیں اور جھونپڑی سے باہر آگئی۔

ادھر ادھر بیٹھے یا ٹہلتے ہوئے پیاسے لوگوں سے کتراتے ہوئے وہ لوگ کرال سے باہر آئے اور سطح مرتفع کو تیز تیز قدموں سے طے کرتے ہوئے چوٹی کے مشرقی کنارے پر پہنچ گئے۔ اسی کنارے پر وہ پچاس فٹ بلند چٹان تھی جس کی چوٹی پر پتھر کی وہ قدرتی کرسی تھی جس میں سوزا نے روزانہ بیٹھا کرتی تھی اور وہاں سے وہ پانچسو فٹ کی گہرائیوں میں دیکھا کرتی تھی اور ان لوگوں کا انتظار کیا کرتی تھی جو اسے بچانے کے لئے اب تک نہ آئے تھے۔

اس چٹان کے قدموں میں اور اس کے آس پاس ہی سی ہامبا نے اس کی تلاش شروع کی جس کی اسے ضرورت تھی اور آخر کار وہ اسے مل گئی۔ ایک جوان عورت کی لاش جو پانی کی تلاش میں یہاں تک رینگ آئی تھی اور پھر یہیں مر گئی تھی۔

سی ہامبا نے سفید چکنی اور بھیگی ہوئی مٹی کا برتن اٹھایا اور زنٹی کی مدد سے اپنے کام میں مصروف ہو گئی۔ اس نے یہ مٹی لاش کے چہرے، بازو اور ٹانگوں پر چپڑ دی جلد ہی یہ کام ہو گیا کیونکہ آپ جانئے اس قسم کے کام میں زیادہ احتیاط

کی ضرورت نہیں ہوتی لیکن اب جو کام تھا اتنا آسان نہ تھا کیونکہ انھیں اس لاش کو چٹان کی چوٹی پہ لے جانا تھا اور وہاں تک جو راستہ جاتا تھا وہ دشوار گزار تھا۔ اگر زنٹی جسمانی طور پہ اتنا مضبوط نہ ہوتا تو یہ کام شاید کبھی انجام تک نہ پہونچتا۔ بہر حال سوزانے سی ہامبا اور زنٹی نے مل کر یہ لاش چوٹی پہ پہنچا دی۔

وہ تینوں اس تقریباً عمودی راستے پر چڑھتے رہے اور وہ جانتے تھے کہ اگر ان میں سے کسی ایک کا قدم ذرا سا بھی غلط پڑا تو وہ یا تینوں نیچے گہرائیوں میں جا پڑیں گے اور ان کی ہڈیاں سُرمہ ہو جائیں گی۔

آخر کار وہ چوٹی پہ پہونچ گئے اور لاش کو اس پتھر پہ بٹھا دیا گیا جسے سوزانے "کرسی" کہتی تھی۔

اب سی ہامبا کی ہدایت کے مطابق زنٹی نے لاش کو سوزانے کا چغہ پہنا دیا اور اس کی ٹوپی لاش کے چہرے پر آنکھوں تک جھکا دی۔ اس کے بعد اس نے چرمی پٹیوں سے اس لاش کو کرسی سے باندھ دیا۔ ایک پٹی لاش کے گلے اور دوسری اس کی کمر سے باندھ دی گئی۔ اب وہ لاش کرسی میں سیدھی بیٹھی ہوئی تھی۔ پٹیاں ایسی مضبوط باندھ دی گئی تھیں کہ لاش نہ تو پھسل سکتی تھی اور نہ ہی کسی طرف جھک سکتی تھی۔

"لو بھئی" سی ہامبا نے کہا "یہ ہے وہ دلہن جسے سوارٹ پیٹ نیچے سے دیکھ دیکھ کر خوش ہوتا رہے گا۔ تم صحیح سلامت یہاں سے نکل کر کسی محفوظ جگہ پہونچ جاؤ گی۔ چلو اب کرال میں واپس چلو کیونکہ صبح قریب ہے۔"

وہ لوگ کرال میں اور وہاں سے جھونپڑی میں پہونچے۔ زنٹی کو جھونپڑی کے دروازے پر ہی چھوڑ کر وہ دونوں جھونپڑی میں داخل ہوئیں اور کسی نے انھیں نہ دیکھا کیونکہ امپونڈو انہ نیچے جانے کے تنگ راستے کے سرے پر جمع ہو رہے تھے۔

جھونپڑی میں پہونچکر سی ہامبا نے چراغ جلایا اور اس کی روشنی میں ایک بار پھر سوزانے کو باریک بینی سے دیکھنے لگی۔ جہاں جہاں اسے کالی رنگت کم دکھائی دی وہاں اس نے دوبارہ رنگ لگا دیا یہاں تک کہ اسے یقین ہو گیا کہ اب سوزانے کی سفید رنگت کسی جگہ سے بھی نہ جھلک رہی تھی۔

"بس اب ٹھیک ہے" آخر کار اس نے کہا "اگر خود تم نے اپنا بھانڈا نہ پھوڑ دیا تو تمھاری جلد تمھارا راز فاش نہ کرے گی۔ ابابیل! اب ہماری جدائی کا وقت آ گیا ہے اور اس خیال سے میں روحانی مسرت محسوس کر رہی ہوں کہ جو احسان تم نے مجھ پر کیا تھا اس کا کچھ بدلہ میں چکا رہی ہوں۔ بہت عرصہ ہوا ابابیل جب میں نے تم سے کہا تھا کہ ایک دور افتادہ مقام میں، میں بھی تمھاری جان بچاؤں گی، جس طرح کہ تم نے میری جان بچائی تھی اور مجھے یقین ہے کہ میں نے تمھیں بچا لیا ہے۔ اب اس میں کسی شک وشبہہ کی گنجائش نہیں ہے۔ ابابیل! میں دیکھ رہی ہوں کہ تم اپنے شوہر کے پاس پہونچ جاؤ گی اور اپنے شوہر کے ساتھ اور اپنی اولاد کے درمیان خوش رہو گی اور یہ سارے واقعات تمھیں ایک خواب پریشاں معلوم ہوں گے۔ ایک ایسا جو پھر تمھیں کبھی نظر نہ آئے گا۔ بس اس سے زیادہ مجھے اور کیا چاہیئے؟ اس سے زیادہ میں اور کیا طلب کر سکتی ہوں۔"

"ابابیل! میں نے کہا کہ تمھارے احسان کا کچھ بدلہ میں ادا کر رہی ہوں کیونکہ پورا بدلہ تو میں کبھی چکا نہیں سکتی کیونکہ ابابیل! تم نے مجھے وہ محبت دی ہے جو مجھے کسی جگہ سے نہیں ملی۔ دوسروں کے والدین ہیں، بھائی ہیں، بہنیں ہیں اور شوہر ہیں جو ان سے محبت کرتے ہیں لیکن میرا کوئی نہیں ہے سوائے تمھارے اور تم میرے لئے سب کچھ ہو۔ ماں بھی، باپ بھی اور بہن بھی۔

"پھر تم ہی کہو ابابیل کہ میں تمھارے احسان سے کس طرح سبکدوش ہو سکتی ہوں؟

تم نے مجھ سے ۔ ایک کالی بونی سے محبت کی اور مجھے سکھایا کہ محبت کس طرح کی جاتی ہے اور ابابیل! محبت کبھی مرتی نہیں ۔ ہاں یہ مرنے کے بعد بھی قائم رہتی ہے اور رہے گی ۔ میں کافر عورت ہوں اس کے باوجود کبھی کبھی مجھے روشنی نظر آتی ہے اور اس روشنی میں چند چیزیں دیکھتی ہوں ۔ ہاں میں دیکھتی ہوں کہ ہماری یہ زندگی صرف ایک راستہ ہے جو ہمیں موت کے اندھیرے دروازے تک پہونچا دیتا ہے اور موت کے اس اندھیرے دروازے کے دوسری طرف خوبصورت باغات ہیں ۔"

"ہائے سی ہامبا! تم ایسی باتیں کیوں کہہ رہی ہو؟" سوزانے نے کہا "تو پھر یہ ہماری آخری الوداع ہے ؟ کیا تمھارا علم تمھیں بتا رہا ہے کہ ہم پھر کبھی نہ ملیں گے؟"

"یہ میں نہیں جانتی ابابیل" سی ہامبا نے جلدی سے کہا " اور اگر ایسا ہی ہے جیسا کہ تم نے کہا ہے تو مجھے اس کی پروا نہیں کیونکہ مجھے یقین ہے کہ تم مجھے کبھی فراموش نہ کروگی اور یہ کہ جب اس دنیا میں تمھارے دن ختم ہوں گے تو پھر کسی دوسری دنیا میں ہماری ملاقات ہوگی یا ممکن ہے کہ تم اس وقت مجھے اپنے قدموں میں کھڑی دیکھو گی جب تم بستر مرگ پر ہوگی ۔ نہیں ۔ رو نہیں ابابیل ۔ بس اب جاؤ کیونکہ وقت آگیا ہے اور اپنے شوہر سے محبت کرو تو یہ یاد کر لینا کہ ایک عورت بھی محبت کر سکتی ہے پھر وہ ایک بونی اور کافر ڈاکٹریس ہی کیوں نہ ہو ۔ ابابیل ۔ میری بہن! خدا حافظ ۔"

اور سوزانے کے گلے سے لگ کر وہ اسے بار بار چومنے لگی اور پھر اس نے سوزانے کو جھونپڑی سے باہر دھکیل دیا اور زنٹی کو بلا کر اس سے کہا کہ اب ابابیل اس کے حوالے ہے ، وہ اس کی حفاظت کرے اور ایسا ہی کرے جیسا اس سے کہا گیا ہے ۔ سی ہامبا نے زنٹی سے کہا کہ اگر اس نے اپنے فرض سے کوتاہی کی تو سی ہامبا بھوت بن کر عمر بھر پریشان کرتی رہے گی ۔

---

اور اس طرح وچ ڈاکٹر یس سی ہامبا اور میری بیٹی سوزانے ایک دوسرے سے جدا ہوئیں سی ہامبا نے پورے تین سال تک سوزانے کو اپنے ساتھ اور محفوظ رکھا اور آخر میں خود اپنی جان کی بازی لگا کر اس کی جان بچائی۔ سی ہامبا اور سوزانے ایک دوسرے سے ہمیشہ کے لئے الگ ہو گئیں اور اس دنیا میں پھر ان کی ملاقات نہ ہوئی۔ سی ہامبا ایک کافر عورت تھی لیکن ہزاروں سفید فاموں سے زیادہ شریف اور بہادر تھی۔ یہ کہانی ختم کرنے سے پہلے خود قارئین میرے اس بیان کی تائید کر دیں گے۔

---

زنٹی نے سوزانے کا ہاتھ پکڑ لیا اور کرال کے تنگ راستوں اور گلیوں میں گزرتا ہوا اسے میدان میں سے آیا جو کرال اور نیچے جاتے ہوئے ڈھلانی درے کے درمیان چھٹا ہوا تھا۔

یہاں امپوٹڈوانہ کی پوری آبادی بھیڑ لگائے کھڑی تھی۔ یہ لوگ ابھی درے میں داخل نہ ہو سکتے تھے کیونکہ وہ صرف دس فٹ چوڑا تھا اور مویشیوں سے بھرا ہوا تھا اور ان مویشیوں میں چند زندہ تھے اور چند مردہ۔ یہ مویشی بھی پانی کی بو پا کر اس طرف ہجوم کر آئے تھے لیکن درے کے دہانے پر بنی ہوئی دیوار نے ان کا راستہ روک دیا تھا چنانچہ چند مویشی وہیں گر کر مر گئے تھے۔

زنٹی اور سوزانے اس بھیڑ میں گھس گئے تھے اور ان میں مل گئے اور زنٹی اپنی کہنیوں سے راستہ بناتا ہوا سوزانے کو بھیڑ کے تقریباً بیچ میں لے آیا کیونکہ وہ ان بھگوڑوں میں نہ تو سب کے آگے اور نہ ہی سب کے پیچھے رہنا چاہتا تھا۔ حالانکہ سوزانے سوزا اب سیاہ فام تھی اس کے باوجود زنٹی اور سوزانے بھی کسی قسم کا خطرہ مول لینا نہ چاہتی تھی۔

اور وہاں پہونچ کر زنٹی اور سوزا نے انتظار کرنے لگے اور کسی نے ان کی طرف نہ دیکھا کیونکہ امپونڈوانہ پیاس سے بے تاب اور خود اپنے حالوں پریشان تھے۔ عجب نفسی نفسی کا عالم تھا کہ شوہروں نے اپنی بیمار بیویوں کو چھوڑ دیا تھا اور ماؤں نے اپنے ان بچوں کو چھوڑ دیا تھا جنھیں وہ اٹھا نہ سکتی تھیں تاکہ مویشی انھیں روند دیں یا پھر فاتح انھیں بھالوں سے چھید دیں۔ کسی کو کسی کی پروا نہ تھی۔ ان میں سے ہر ایک جلد از جلد دریا پر پہونچ کر اپنی جلتی ہوئی پیاس بجھانا چاہتا تھا۔

اور اب افق مشرق پر روشنی پھیلنے لگی۔ حالانکہ سورج اب تک طلوع نہ ہوا تھا لیکن روشنی اتنی ضرور تھی کہ آدمی اپنے ہاتھ کی پشت پر کی رگیں اور اپنی انگلیوں کے ناخنوں پر سفید چاند دیکھ سکتے تھے۔ صبح ہو گئی تھی چنانچہ سینکڑوں خشک گلوں سے ایک آواز نکلی اور ہزاروں آوازوں نے ایک ساتھ چیخ کر کہا :-

"صبح ہو گئی۔ راستہ کھول دو۔ راستہ کھول دو"

لیکن معلوم ایسا ہوتا تھا کہ دیوار اب تک موجود ہے کیونکہ مویشی جہاں تھے وہاں سے ایک انچ آگے نہ بڑھے تھے اور وہ یوں ایک دوسرے سے بھڑے ہوئے تھے کہ آدمی ان کی پیٹھوں اور سروں پر چل کر گزر سکتے تھے اور چند بے تاب اور بے صبر امپونڈوانہ نے ایسا کرنے کی کوشش کی بھی۔

آخر کار سورج طلوع ہوا اور اس کی کرنیں مشرق افق پر ایک آتشی پنکھے کی طرح پھیل گئیں۔ سوزا نے سر گھما کر پیچھے دیکھا۔ وہ دیکھ ہی رہی تھی کہ سورج کی کرنیں چٹانی کرسی پر، جو اس پہاڑ کی بلند ترین چوٹی تھی، اتر آئیں۔

اور اس نے دیکھا کہ اس بلند کرسی پر ایک سفید شبیہ بیٹھی ہوئی تھی اور اس کے قریب جیسے ایک سیاہ فام بچہ کھڑا ہوا تھا۔ یہی ہامیا تھی۔

نیچے سے، بہت نیچے سے، گہرائیوں میں سے دوسری آنکھیں بھی کرسی پر بیٹھی

ہوئی اس سفید شبیہ اور اس کے قریب کھڑی ہوئی سیاہ فام بونی کو دیکھ رہی تھیں اور یہ سوارٹ ہیٹ کی آنکھیں تھیں جو سر پیچھے کی طرف سر جھکائے اوپر دیکھ رہا تھا۔ وہ لوگوں کو اس وقت تک جانے دینا نہ چاہتا تھا جب تک کہ اسے یقین نہ ہو جائے کہ سوزانے اور رسی ہامبا ان کے ساتھ نہیں جا رہی۔ اور اب اسے یقین ہو گیا کہ واقعی یہ دونوں امپونڈوانہ کے ساتھ نہ جا رہی تھیں۔ سوزانے اپنی مخصوص کرسی پر بیٹھی ہوئی تھی اور رسی ہامبا اس کے قریب کھڑی ہوئی تھی۔

"دیوار گرا دو" سوارٹ ہیٹ نے چیخ کر اپنے آدمیوں کو حکم دیا کیونکہ وہ چاہتا تھا کہ راستہ جلد از جلد مویشیوں اور انسانوں سے صاف ہو جائے اور پھر وہ خود اوپر، اپنی منزل کے پاس پہنچ جائے۔

سوارٹ ہیٹ کے آدمی دیوار کے پتھر گرانے لگے ابھی وہ آدھی دیوار ہی اتار سکے تھے کہ پیاس سے باؤلے مویشیوں نے ڈھکیل کر بقیہ دیوار گرا دی اور پانی کی طرف یوں اندھا دھند بھاگے کہ سوارٹ ہیٹ کے کئی آدمی ان کے کھروں تلے کچلے گئے۔

"دیوار گر گئی۔ راستہ کھل گیا" مویشیوں کی لمبی قطار کو آگے بڑھتے دیکھ کر امپونڈوانہ چلائے اور پھر وہ بھی دیوانہ وار آگے بڑھے۔

سوزانے کے قریب ایک جوان عورت تھی جو پیاس کی شدت کی وجہ سے ایسی نڈھال تھی کہ بمشکل چل سکتی تھی۔ وہ اپنی گود میں ایک سال کی عمر کا لڑکا لئے ہوئے تھی یہ لڑکا زندہ تھا لیکن بیہوش تھا اور اس کے منہ سے کف کے سرخ بلبلے نکل رہے تھے۔ ایک شخص نے اس عورت کو ڈھکیل دیا اور وہ لڑکھڑا کر گر پڑی۔ سوزانے نے دیکھا کہ عورت کو گرانے والا وہ بوڑھا تیر تھا جو گزشتہ کل امپونڈوانہ کے ہتھیار ڈال دینے کی خبر لے کر رسی ہامبا کے پاس آیا تھا۔

عورت نے اٹھنے کی کوشش کی تو دوسرے بھاگتے ہوئے لوگوں نے اسے روند دیا۔

"بہن — بہن" اس عورت نے کہا اور اس کمبل کا کونہ پکڑ لیا جو سوزانے اوڑھے ہوئے تھی، میں تو مر چکی لیکن ہائے — میرے بچے کو بچالو"

"مرنے دو اسے بھی" زنٹی نے سوزانے کے کان میں کہا۔

لیکن سوزانے کو اس عورت پر رحم آگیا۔ وہ عورت کی اس التجا کو نہ ٹھکرا سکی جو اس کی آنکھوں سے جھانک رہی تھی۔ چنانچہ آگے بڑھتے وقت سوزانے نے جھک کر بچے کو عورت کی گود سے گھسیٹ لیا اور اپنے کولھوں پر بٹھا لیا اور آگے بڑھ گئی۔ دوسروں پر رحم کیا جائے تو خدا ہم پر رحم کرتا ہے۔ کیونکہ قارئین دیکھ لیں گے کہ اسی بچے کی وجہ سے سوزانے آخر کار اپنے آپ کو بچا سکی بلکہ یوں کہنا مناسب ہوگا کہ اس کی وجہ سے وہ بچ گئی۔ اس کے علاوہ یہ بچہ بھی زندہ رہا، ہمارا بے حد وفادار خدمت گار ثابت ہوا اور آج بھی وہ ہماری خدمت کرتا ہے حالانکہ اب اس کی ڈاڑھی سفید ہو گئی ہے۔

تنگ درے میں سے انسانوں کا سیلاب گزرنے لگا۔ وہ لڑکھڑا رہے تھے، ایک دوسرے کو دھکیل رہے تھے اور پتھروں اور مردہ مویشیوں پر سے گزر رہے تھے اور عورتوں اور بچوں کو، جو گر جاتے تھے، کچل رہے تھے اس بھیڑ میں دھکے کھاتی ہوئی سوزانے آخر کار درے کے دوسرے دہانے پر پہنچ گئی اور وہاں سوارٹ ہیٹ اپنے ساتھیوں کے ساتھ کھڑا اس بھیڑ کو درے سے نکلتے دیکھ رہا تھا۔

"ابابیل!" زنٹی نے سوزانے کے کان میں کہا" اب میں پیچھے ہٹ جاتا ہوں کیونکہ ہو سکتا ہے بل ہیڈ مجھے پہچان لے۔ اگر میں یہاں سے نکلنے میں کامیاب ہو گیا تو وادی میں تم سے آملوں گا، یا پھر اس وندانے وار چٹان کے قریب تمھارے پہنچ جاؤں گا۔ اور اگر میں نہ آؤں تو اس بچے کو پھینک دینا۔

اور اس راستے پر چل پڑنا جس کے متعلق میں تمھیں بتا چکا ہوں۔ بس۔ اب بے خوف ہو کر آگے بڑھو ـــــ لیکن ٹھہرو۔ کمبل سینے پر سے کھول دو ـــــ اسپونڈ وانہ کی عورتیں اپنا سینہ کھلا رکھتی ہیں۔"

سوزانے نے شرم سے اپنا چہرہ تپتا محسوس کیا تاہم اس نے زنٹی کی اس ہدایت پر عمل کیا۔

---

## بتیسواں باب
# درّہ کا تھلامبا

باڑے کی دیوار توڑ کر بھاگے ہوئے جانوروں کی طرح امیونڈوانہ لوگ دیوانہ وار آگے بڑھے اور دریا کے کنارے پہنچ کر اس پر ٹوٹ پڑے۔ انھوں نے اپنے سر پانی میں ڈال دیئے اور بے تحاشہ پانی پینے لگے۔ کئی لوگوں نے اتنا پانی پی لیا کہ ان کا معدہ پھٹ گیا اور وہ وہیں مر گئے کئی کو مویشیوں نے روند دیا اور کئی ایک پیچھے آنے والوں کے دھکے کھا کر دریا میں جا پڑے اور تیز دھارا انھیں اپنے ساتھ گھسیٹ لے گیا۔

سوزانے درّہ عبور کر چکی تھی کہ عین اس کے نہانے پر پیچھے سے آتی ہوئی بھیڑ نے اسے ڈھکیل دیا اور سوزانے، جس کی گود میں بچّہ تھا، سنبھل نہ سکی اور گھٹنوں کے بل بیٹھ گئی۔ وہاں کھڑے ہوئے سوارٹ برٹ کے آدمیوں میں سے ایک کو شاید اس پر رحم آ گیا یا شاید راستہ صاف کرنے کی غرض سے اس نے سوزانے کا ہاتھ پکڑا اور اسے سہارا دے کر کھڑا کر دیا۔ اگر اس نے ایسا نہ کیا ہوتا تو سوزانے یقیناً روند جاتی۔ اس شخص نے سوزانے کو اٹھا تو دیا لیکن پھر اس کا ہاتھ نہ چھوڑا اور بھوکی نظروں سے اس کی طرف دیکھنے لگا۔

"واہ! تم تو بہت خوبصورت ہو" وہ بولا "حیرت ہے کہ امیونڈوانہ میں ایسی حسین عورتیں ہوتی ہیں۔ بہر حال میں تمھیں اپنی بیوی بنا دوں گا اگر بُل ہیڈ نے مجھے ایک سو تگڑے بیل دیئے تو میں انھیں قبول نہ کر کے تمھیں قبول کر لوں گا۔"

یہ سُن کر سوزانے کا خون خشک ہو گیا۔

"پانی۔ پانی" اس نے پھٹی ہوئی آواز میں کہا "مجھے پانی پینے دو۔ میں ہاتھ

